ہی اور کون پیغمبر اور کیا دین ہے اگر نیکبخت ہوا تو کہتا ہی رب میرا اللہ تعالی ہے اور نبی میرا محمد
صلی اللہ علیہ وسلم اور دین میرا اسلام تب کہتے ہین سو جسطرح دولہا سوتا ہی اور ایک کھڑکی
سی کھولدیتے ہین جس سے وہ اپنا مقام بہشت مین دیکھ لیتا ہی پھر دونون فرشتے روح سمیت
اوپر جاتے ہین اور روحکو قندیلون مین رکھتے ہین جو عرش کے نیچے لٹکتی ہین اور ابوہریرہ رضی اللہ
عنہ سے مروی ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حق تعالی فرماتا ہے مین جس بندہ پر
رحمت و مغفرت کیا چاہتا ہون اسکو بدنکی بیماری مین مبتلا کرتا ہون یا مفلسی مین یا غم مین
پھر اگر اسپر بھی کچھ گناہ اسکے باقی رہگئے تو نزع کیوقت اسپر سختی کرتا ہون یہانتک کہ وہ پاک
صاف مجھسے ملاقات کرتا ہی اور جسے مین چاہتا ہون کہ نہ بخشون اُسے بہت ہی شادمانی و
کامرانی عنایت کرتا ہون اور بہت سی روزی دیتا ہون یہانتک کہ جتنی اسنے نیکیاں کی ہون ان سب
کے عوض اسکو نعمت پہنچ جاے پھر اگر اسپر بھی کوئی نیکی باقی رہگئی تو موت اسکی آسان کردیتا ہون
پس وہ آتا ہی میرے پاس تہیدست نیکیون سے اور اسود نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت
کی ہی کہ فرمایا سنا مین نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے جس مومن کے ایک
کانٹا گڑتا ہی اسکے عوض حق تعالی اسکو ایک نیکی دیتا ہی اور ایک گناہ اسکا مٹا دیتا ہے
اور کہا کہ جس بدنکو بیماری نہ پہنچے اسمین خیر نہین اور حدیث مین ہی کہ مومن جب مرنے لگتا ہی
آسمانسے فرشتے اترتے ہین سفید رو جنکے چہرے آفتاب سے ہوتے ہین اور بہشت سے کفن
اور خوشبو لئے آتے ہین پھر ملک الموت اسکے سرہانے آکر کہتا ہی نکل اے نفس مطمئنہ اور خدا
کی رحمت اور مغفرت کی طرف چل سو روح نکل آتی ہی اور وہ اسے آسمان کی طرف لیجاتے ہین
اور ساتون آسمانونکے دروازے کھل جاتے ہین اور سب اسکو اچھے لقب اور اچھے نام سے پکارتے
ہین پھر اسکا نام علیین مین لکھا جاتا ہی اور حکم ہوتا ہی کہ اسے زمین کیطرف لیجاو مِنْهَا
خَلَقْنَاكُمْ وَفِيهَا نُعِيدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً أُخْرَىٰ پھر اسکی روحکو بدن مین داخل کرتے ہین
اور منکر و نکیر آکر اس سے سوال کرتے ہین اور جواب باصواب پاتے ہین تب آواز آتی ہی کہ میرے بندے

نے سچ کہا ہی اسکے واسطے بہشتی فرش بچھاؤ اور اسے بہشتی لباس پہناؤ اور بہشت کا دروازہ
کھولدو تا ہوا و خوشبو اُسے پہنچے اور جہانتک اُسکی نظر پہنچے قبر کو کشادہ کردو جب فرشتے یہہ
کام کر چکتے ہین ایک شخص خوشبو مین معطر بہت ہی اچھے ستھرے کپڑے پہنے بشارت
دیتا ہوا اُسکے پاس آتا ہی وہ کہتا ہی تو کون ہی خدا تجھپر رحمت کرے مین نے دنیا مین
تجھسا حسین کوئی شخص نہین دیکھا وہ کہتا ہی تیرا نیک عمل ہون اور جب کافر مرنے لگتا ہی آسمان
سے فرشتے عذاب کے کپڑے لئے ہوئے اُترتے ہین اور اسکو پہناتے ہین اور ملک الموت اسکے
سرہانے آکر سختی سے اسکی روح نکالتا ہی پھر جب وہ نکل چکتی ہی تب سوائے جن و آدمی کے
جتنی خلق آسمان و زمین مین ہی سب اُسے لعنت کرتی ہی پھر اسے لیکر آسمانپر چڑھتے ہین اور
آسمان سے آواز آتی ہی کہ اسے اسکی خوابگاہ کی طرف لیجاؤ تب اُسے زمین پر لے آتے ہین بعد
ازان منکر و نکیر دہشتناک صورتین بادلکی طرح کڑکتے ہوئے بجلی کی سی آنکھین چکھاتے ہوئے زمین کو
پھاڑتے ہوئے اسپر ظاہر ہوتے ہین اور اُسے بٹھلا کر پوچھتے ہین کہ رب تیرا کون ہی وہ کہتا ہی
مین نہین جانتا تب فرشتے اسکو ایسی بھاری چھڑی سے مارتے ہین جسے تمام خلق اگر جمع ہو تو
اٹھا نسکے سو ہڈیان پسلیان اسکی ادہر کی ادھر ہو جاتی ہین پھر ایک شخص گندہ بدصورت اسکے
پاس آتا ہی اور کہتا ہی جزاک اللہ تعالی شرا خدا تعالی کی طاعت مین سست تھا اور گناہ
کرنیمین چالاک و چست وہ کہتا ہی کہ تو کون ہی کہ مین نے دنیا مین تجھسا بدشکل کوئی شخص نہین
دیکھا وہ کہتا ہی مین تیرا عمل ہون پھر دوزخکا دروازہ کھولدیا جاتا ہی کہ وہ اپنا ٹھکانا
دوزخمین دیکھ لیتا ہی اور تا قیامت اسی حال مین رہتا ہی اور حدیث مین آیا ہی کہ جو کوئی جمعہ کے
دن یا جمعہ کی رات کو مرے اللہ تعالی قبر کے فتنے سے اُسے امین رکھے اور ابو امامہ باہلی سے منقول
ہی کہ جب مردہ قبر مین دھرا جاتا ہی فرشتہ آکر اُسکے سرہانے بیٹھتا ہی اور ایسا گرز مارتا ہی
کہ اسکے تمام عضو چورم چور ہو جاتے ہین اور قبر مین آگ بھڑکائی جاتی ہی پھر کہتا ہی اُٹھ خدا تعالی
کے حکم سے تب وہ اُٹھ بیٹھتا ہی اور اس شور سے چلاتا ہی کہ سوائے جن و انس کے تمام خلق سنتے ہین

پھر کہتا ہی کہ تو مجھے کیون سنتا تا ہی اور کسواسطے عذاب دیتا ہی تو نماز پڑھتا تھا اور زکوٰۃ دیتا تھا اور رمضان کے روزے رکھتا تھا فرشتہ کہتا ہی کہ مین اسواسطے عذاب دیتا ہون کہ ایکدن تو ایک مظلوم کے پاس گیا تھا اور وہ تجھسے فریاد کرتا تھا اور تو نے باوجود قدرت کے اسکی فریاد نہ سنی اور ایک دن تو نے نماز پڑھی تھی مگر پیشاب سے پاک نہ تھا اور حدیث مین آیا ہی کہ جو کوئی مظلوم کو دیکھے اور اسکی فریاد نہ سنے قبر مین اسکو سو کوڑے آتش کے مارینگے اور عبداللہ بن عمر رضؓ سے منقول ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ چار گروہ کو حقتعالیٰ نور کے منبرون پر بٹھائیگا اور رحمت مین داخل کریگا لوگون نے پوچھا کہ وہ کون ہین یا رسول اللہؐ فرمایا جو بھوکھون کو کھلاوین اور جہاد کرنیوالونکی توقیر کرین اور ناتوان کی مدد کرین اور مظلومون کی فریاد سنین اور انس بن مالک رضؓ سے روایت ہی کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مردہ قبر مین دھرا جاتا ہی اور مٹی اسپر ڈالی جاتی ہی اور اسکے لوگ کہتے ہین ای میرے سردار ای میرے شریف تب فرشتہ کہتا ہی ارے تو سنتا ہی یہہ کیسا کہتے ہین تو شریف تھا وہ کہتا ہی مین بندہ ہون لیکن یہہ مجھے شریف کہتے ہین مین کیا کرون ای میرے لوگو مین شریف نہ تھا جب پھر اسپر عذاب ہونے لگتا ہی تو چلاتا ہی اور کہتا ہی واکسر عظماہ واوضع نداماتاہ واغفسو الاہ یعنی فریاد کیسی ہڈی ٹوٹتی ہین ہائے فریاد کیسی ندامت کی جگہہ ہی ہائے فریاد کیسا کڑا سوال ہی اور خبر مین ہی کہ جو شخص پہلی شب جمعہ کی رجب کے مہینے سے رات بھر خدا کی یاد مین جاگے تو حق تعالیٰ فرماتا ہی مین نے [illegible] بخشدیا

## پندرہوان باب اس فرشتے کے ذکر مین جو منکر نکیر سے پیشتر قبر مین آتا ہی

عبداللہ بن سلام سے منقول ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ای ابن سلام منکر نکیر سے پیشتر مردہ کے پاس قبر مین ایک فرشتہ آتا ہی کہ اسکا منہہ سورج سا چمکتا ہی نام اسکا رومان ہی وہ مردے کو بٹھلاتا ہی اور کہتا ہی لکھہ جو کچھہ تو نے بھلا برا کیا ہی وہ کہتا ہی مین کسطرح لکھون میرے نزدیک قلم کاغذ اور سیاہی کہان ہی فرشتہ کہتا ہی اپنے تھوک کی سیاہی بنا اور انگلیونکا قلم اور کفن کے ٹکڑے کا کاغذ تب وہ اپنی نیکیان سب لکھتا ہی اور جب گناہون پر پہنچتا ہی شرماتا ہی فرشتہ کہتا ہی جب

دنیا مین کیا تھا تب حق تعالیٰ سے نہ شرماتے تھے اب شرماتے ہو بعد ازان گرز اٹھا کر مارتا ہے تب بندہ
ناچار ہو کر گناہونکو بھی لکھتا ہے پھر فرشتہ کہتا ہے کہ اسکو لپیٹ کر اپنے ناخن سے مہر کر تب وہ
لپیٹ کر ناخن سے مہر کرتا ہے پس فرشتہ اسکو اسکی گردن مین لٹکا جاتا ہے اور تا قیامت وہ لٹکا
رہتا ہے قولہ تعالیٰ کُلَّ اِنْسَانٍ اَلْزَمْنٰہُ طٰٓئِرَہٗ فِیْ عُنُقِہٖ بعد ازان منکر و نکیر آتے ہین
اور اسیطرح جب قیامت مین حکم ہوگا کہ اپنا نامۂ اعمال پڑھ تب بندہ سب نیکیان پڑھ جائیگا
اور گناہونکے پڑھنے مین رکیگا حق تعالیٰ فرماویگا کیون نہین پڑھتا کہیگا یارب مجھے شرم
آتی ہے حق تعالیٰ فرماویگا دنیا مین نہ شرمایا اب شرماتا ہے تب بندہ پشیمان ہوگا اور پشیمانی
کچھ فایدہ نہ بخشے گی پھر حکم ہوگا خُذُوْہُ فَغُلُّوْہُ ثُمَّ الْجَحِیْمَ صَلُّوْہُ

## سولھوان باب منکر و نکیر کے ذکر مین

حدیث مین آیا ہے کہ مردہ قبر مین دھرا جاتا ہے اسکے پاس دو فرشتے سیاہ رنگ آتے ہین جنکی آنکھین
نیلی ہین اور کڑک بادلکی سی ہے سو وہ زمین چیرتے اسکے سر کیطرف سے آتے ہین نماز کہتی ہے کہ اسطرف سے
نہ آؤ کیونکہ یہہ سیدین کے ڈر سے راتونکو سجدے کرتا تھا تب داہنی طرف سے آتے ہین صدقہ کہتا ہے
کہ ادھر سے نہ آؤ کہ یہہ اسجگہہ کے خوف سے صدقہ دیا کرتا تھا تب بائین طرف سے آتے ہین روزہ کہتا ہے
کہ ادھر سے نہ آؤ کہ یہہ اسیدنکی دہشت کھا کر بھوکھ پیاس سے دلکو مردہ کیا کرتا تھا تب پانون کیطرف
سے آتے ہین جمعہ کہتا ہے کہ ادھر سے نہ آؤ کہ یہہ اسی جگہہ کے خطر سے پاپیادہ نماز کو جاتا تھا تب وہ
جگا دیتے ہین اور کہتے ہین تو حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا کہتا ہے وہ کہتا ہے اشہد ان
محمد رسول اللہ پس آرام سے اسے سلا کر چلے جاتے ہین اور منکر و نکیر کے سوال مین یہہ حکمت ہے کہ آدمؑ
کی پیدایش کے وقت فرشتون نے طعن سے کہا تھا کہ یارب کیا تو زمین مین ایسا شخص پیدا کرتا ہے جو
اسمین فساد و خونریزی کرے اور حق تعالیٰ نے فرمایا تھا اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ پس حقتعالیٰ
منکر و نکیر کو بھیجتا ہے تا مسلمان سے کلمہ اور ایمان کی باتین سنکر فرشتونکے سامنے گواہی دین
اور گواہ دو سے کم نہین ہوتی اور جب منکر و نکیر فرشتون کے سامنے اسکے ایمان پر گواہی دے

چلتے ہین تب حقتعالی فرماتا ہی اے میرے فرشتو مین نے اسکی جان لے لی اور اسکا مال ومتاع غیر کے نصیب کیا اور اسکی جورو غیر کی گود مین سوئی اور اسکی لونڈی غلام غیر کے بس مین پڑے پھر اس سے زمین کے اندر جب سوال ہوا تب اس نے میرا ہی دم بھرا اور میرا ہی کلمہ پڑھا تاکہ تم جانو کہ جو کچھ مجھے معلوم ہی تمھین نہین معلوم مترجم رح کہتا ہی کہ شیخ عبد الحق محدث رحمۃ اللہ علیہ نے بھی ذکر کیا ہی کہ سوال کے وقت میت کو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جمال مبارک دکھاتے ہین

## سترہوان باب کراما کاتبین کی ذکر مین

حدیث مین ہی کہ ہر آدمی کے ساتھ دو فرشتے ہین ایک داہنے پر سو وہ بے گواہی نیکیان لکھتا ہے اور دوسرا بائین پر سو وہ گناہ لکھتا ہی لیکن جب دوسرے کو گواہ بنا لیتا ہی اور داہنے بائین یہہ اسوقت ہوتے ہین جب آدمی بیٹھا ہوا ہوتا ہی اور جب چلتا ہی تو اسکے آگے پیچھے ہو لیتے ہین اور جب سوتا ہی سرہانے پائینتی ہوتے ہین اور ایک روایت یہہ ہی کہ پانچ فرشتے ہین دو رات کے دو دن کے اور ایک کسیوقت نہین ٹلتا قولہ تعالی لَهٗ مُعَقِّبَاتٌ مِّنۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ سو معقبات سے رات دن کے فرشتے مراد ہین یعنے اللہ تعالی کے بھیجے والے فرشتے ہین آدمی کے آگے اور پیچھے کہ اسکو محفوظ رکھتے ہین جن وانس وشیاطین وغیرہ سے بحکم حق تعالی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہی کہ داہنے ہاتھ کا فرشتہ بائین ہاتھ کے فرشتے پر امیر وحاکم ہی سو جب آدمی گناہ کرتا ہی اور بائین کا فرشتہ لکھنے کا ارادہ کرتا ہی داہنے کا فرشتہ اس سے کہتا ہی کہ ٹھہر جا وہ ساعت ساعتین ٹھہر جاتا ہی پھر اس عرصے مین اگر اسنے توبہ استغفار کیا تو نہین لکھتا ہی اور اگر نہ کیا تو ایک گناہ لکھ لیتا ہی پھر جب بندہ مرتا ہی اور قبر مین رکھا جاتا ہی دونون فرشتے کہتے ہین یارب تو نے ہمکو اپنے بندے کے عمل لکھنے کیواسطے تعین کیا تھا سو وہ مر گیا اب ہمین حکم دے تو آسمان پر چڑھ جائین حقتعالی فرماتا ہی کہ آسمان فرشتون سے بھرا ہی سب میری تسبیح کرتے ہین سو تم میرے بندے کی قبر پر تسبیح وتہلیل

منکر نکیر کہو اور بشیر بندے کے واسطے لکھتے رہو جبتک مین آئے قبر سے اٹھاؤن اور کراما کاتبین انکا اسی واسطے نام رکھا ہی کہ جب وہ نیکی لکھتے مین آسمان پر لیجاتے ہین اور حقتعالی سے ظاہر کرتے ہین اور اس نیکی پر گواہی دیتے ہین اور جب گناہ لکھتے ہین تو غمگین و محزون ہو کر اُسے آسمان پر لیجاتے ہین حق تعالی فرماتا ہی ای کراما کاتبین میرے بندے نے کیا کیا وہ چپ رہجاتے ہین یہانتک کہ جب حقتعالی دوسرے مرتبے پوچھتا ہی کہتے ہین الٰہی تو ستار و خطا پوش ہی تو نے اپنے بندون کو حکم کیا ہی کہ ایکدوسرے کا عیب چھپاوا ورے ہر روز تیری کتاب پڑھتے مین اور تیری تعریف کرتے ہین اور ہمین کرام کہتے مین کہ وَاِنَّ عَلَیْکُمْ لَحٰفِظِیْنَ کِرَامًا کَاتِبِیْنَ سو انکا عیب چھپا ڈال کہ تو علام الغیوب ہے مترجم کہتا ہی کہ بہتیری حدیثو مین آیا ہی کہ فرشتے مومن کے واسطے استغفار کرتے ہین اور وجہ اسکی میرے نزدیک یہہ ہے کہ ایمان و اعتقاد لانے کو ایک اثر ہی معنوی سو جو کوئی جسکا معتقد ہوتا ہی اس سے اسکو فیض پہنچتا ہی لیکن اگر اعتقاد صحیح و درست ہو نہ باطل و خلاف واقع پس امت مرحومہ محمدیہ کو تمام انبیا سے فیض باطنی حاصل ہوا کرتا ہی اور اسی سبب سے ذرا سے کام مین بہت سا ثواب پاتے ہین کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ یَمْلَأُ الْمِیْزَانَ اور اسی سبب سے یہہ پچھلے اگلون سے آگے ہو گئے ہین کہ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ اور اسیطرح سب فرشتو نکا ایمان رکھتے ہین سو اُن سے بھی طرح طرح کے فیض پہنچا کرتے ہین واللہ تعالی اعلم

## اٹھارواں باب اس ذکر مین کہ روح گھر مین اور قبر پر آتی ہی

حدیث شریف مین ہی کہ جب مرنیسے تین دن گذر جاتے ہین روح کہتی ہی یارب مجھے حکم دے کہ مین جاؤن اور اپنے بدن کو دیکھون حکم ہوتا ہی کہ اچھا جا تب وہ قبر کے پاس آتی ہی اور دیکھتی ہی کہ نتھنون سے اور منہہ سے پانی بہا ہی یہہ دیکھ کر بہت روتی ہی اور کہتی ہی ای میرے مسکین بدن ای میرے پیارے محبوب مجھے اس وحشت و بلا کے گھر مین اس غم و درد کے گھر مین اس رنج و ندامت کے گھر مین اپنی زندگی کے دن یاد ہین بعد از ان چلی جاتی ہی تمام اسیطرح پانچوین دن اذن لے کر آتی ہی اور دیکھتی ہی کہ نتھنون سے اور منہہ سے اور کانو سے

ریم و خون بہا ہی یہہ دیکھکر بہت روتی ہی اور کہتی ہی ای میرے مسکین بدن اس غم و رنج
و محنت کے گھر مین اس کیڑے اور بچھوؤن کے گھر مین تجھے اپنی زندگی کے دن یاد ہین کیڑے
مکوڑے تیرا گوشت کھا گئے تیرے اعضا شق ہو گئے تیرا چمڑا پھٹ گیا بعد ازان چلی جاتی ہی
پھر اسیطرح ساتوین دن حکم لیکر آتی ہی اور دور سے دیکھتی ہی کہ بدن مین کیڑے پڑ گئے ہین
سو ڈارین مار کر روتی ہی اور کہتی ہی کہ تجھے اپنی زندگی کے دن یاد ہین تجھے اپنے لڑکے بالے
خویش و قریب یاد ہین تجھے اپنی جگھہ یاد ہی کہان ہین تیرے بھائی بند کہان ہین تیرے دوست آشنا
کہان ہین تیرے ہمسایہ اور ہمنشین حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ جب
مومن مرجاتا ہی اسکی روح اپنے گھر کے آسپاس مہینے بھر تک پھرا کرتی ہی اور دیکھتی ہی
کہ اسکا مال کسطرح بانٹتے ہین اور اسکا قرض کسطرح ادا کرتے ہین پھر بعد مہینے کے قبر کے گرد
سال بھر پھرتی ہی اور دیکھتی ہی کہ اسکے لئے کون دعا مانگتا ہی اور کون غمگین ہوتا ہی
پھر جب سال پورا ہو جاتا ہی تب اسکو جہان سب روحین جمع رہتی ہین لیجاتے ہین اور نفخ صور تک
وہین رہتی ہی اور جو قرآن مجید مین ہی تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ سو کہتے ہین کہ روح
اسجگھہ بمعنی رحمت کے ہی چنانچہ ایک قرأت مین رَوح آیا ہی بفتح را اور بعضے کہتے ہین
کہ روح ایک بڑے فرشتے کا نام ہی کہ شب قدر مین مومنون کے احترام کیواسطے اترتا ہی
اور کہا ہی کہ روح تمام بدن مین ہی اور موت بھی تمام بدن مین سرایت کرتی ہی قولہ تعالیٰ قُلْ
یُحْیِیْهَا الَّذِیْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ اور روح و روان دونون ایک ہین لیکن جب روح گئی تو پھر
بدن مین نہین آتی اور پھر بدن مین حس و حرکت نہین رہتی اور روان جاتا ہی اور آتا ہی اور اسکے جانے
پر بھی بدن مین حرکت رہتی ہی اور روح کی جگھہ بدن مین معین نہین اور روان کی جگھہ دونون ابرو
کے بیچ مین ہی اور روح جب جاتی ہی بیشک بندہ مرجاتا ہی اور روان جب جاتا ہی تب وہ
سو جاتا ہی اور روح زیست بھر بدن سے الگ نہین ہوتی اور حرکت نہین کرتی جسطرح پانی اگر
برتن مین بھر دین اور گھر مین دھر دین اور سورج کی چمک اسپر پڑے تو عکس اسکا چھت پر ہلتا ہی

نظر آوے لیکن پیالہ اپنی جگہہ سے نہ ہلے اسیطرح روح بدن مین ہوتی ہے اور شعاع اسکا عرش
تک پہنچتا ہے سو وہی روان ہے اور وہ وہان جو کچھہ دیکھتا ہے اُسے خواب ملکوتی کہتے
ہین اور روح بعد وفات کے کہان رہتی ہے بعضون نے کہا ہے صور مین رہتی ہے کیونکہ جتنے جاندار
پیدا ہوئے ہین اور قیامت تک پیدا ہونگے اتنے ہی سوراخ صور مین ہین سو روح اگر
نعمت کے قابل ہے تو وہان ہے اور عذاب کے قابل ہے تو وہان ہے اور کہتے ہین
کہ مومنون کی روح علیین مین سبز پرندونکے حوصلونمین اور کافرون کی روح دوزخ مین سیاہ
پرندونکے حوصلے مین اور کہتے ہین کہ مومن کی روح جب قبض کیجاتی ہے رحمت کے
فرشتے اسے باعزاز تمام چوتھے آسمان تک لیجاتے ہین پھر اللہ تعالی کی طرف سے آواز آتی ہے
کہ اسکو علیین مین لکھو اور زمین مین پھیر لیجاؤ تب روحکو اسکی بدن کی طرف پھیر لاتے ہین
اور بہشت کا دروازہ کھولدیتے ہین کہ وہ اپنے مقام کو وہین سے دیکھتی ہے تا قیامت اور
کافر کی روحکو عذاب کے فرشتے پہلے آسمان کیطرف لیجاتے ہین سو اسکے دروازے مونہ لیے جاتے ہین
اور حکم ہوتا ہے کہ اسکو اسکی جگہہ مین پھیر لیجاؤ تب اسے لے آتے ہین اور اسکی قبر تنگ کردیتے ہین اور
دوزخکا دروازہ کھولدیتے ہین کہ وہ اپنا ٹھکانا وہین سے دیکھتی ہے تا قیامت اور اسی
معنی پر حدیث مین آیا ہے کہ مردے جوتیون کی کھٹک سنتے ہین لیکن بول نہین سکتے اور بعضے
عالمون نے فرمایا ہے کہ شہیدونکی روحین فردوس مین سبز پرندون کے حوصلونمین ہین
جہان چاہتے ہین اڑ کر جاتے ہین پھر بسیرا لیتے ہین قندیلونمین جو عرش کے نیچے معلق
ہین اور مسلمانونکے لڑکون کی روحین بہشتی گنجشکون کے حوصلونمین ہین اور مشرکون کے
لڑکون کی روحین بہشت کے چارونطرف پھرا کرتی ہین قیامت تک انکو کہین رہنے کی جگہہ نہین
اور آخرت مین وہ مومنونکے خادم بنائے جائینگے اور جن مسلمانونکے ذمے کسیکا قرض یا حق یا دعوی
ہے ان کی روحین ہوا مین معلق ہین نہ انکو بہشت مین لیجاتے ہین نہ آسمانپر جبتک اُن کا
قرض و مظلمہ نہ چکادیا جائے اور فاسق مسلمانون کی روحین قبر مین بدن سمیت عذاب پاتی ہین

اور کافرون اور منافقون کی روحین سجین مین ہین جہنم کی آتش مین اور بعضون نے کہا ہی کہ
روح ایک جسم لطیف ہی مخلوق ہے اور اسی سبب سے حق تعالی کو ذی روح نہین کہتے کیونکہ محال ہی کہ حق تعالے
محل اجسام کا ہو اور یہودیون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روحکا حال اور اصحاب رقیم
کا حال اور ذوالقرنین کا حال پوچھا سو ان کی شان مین سورہ کہف اترا اور روحکے مقدمے
مین یہہ آیت اتری وَيَسْئَلُونَكَ عَنِ الرُّوحِ قُلِ الرُّوحُ مِنْ أَمْرِ رَبِّي یعنے
کہہ روح میرے خدا کے حکم سے ہے اور مجھے اسکا علم نہین اور بعضون نے کہا ہی روح
مخلوق نہین کیونکہ خدا کے امر سے ہے اور امر خدا کا کلام خدا کا ہی اور بعضون نے کہا ہی
اس آیت کی یہہ معنی ہی کہ روح میرے رب کی تکوین سے ہی کہ اسنے کن کے کلمہ سے اسے ہست کیا ہے
اور امر دو طرحکا ہی ایک امر الزام جیسے عبادت کا حکم کرنا اور ایک امر تکوین جیسے قول اسکا
إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ اور وہ جو خدا تعالی نے فرمایا ہی نَزَلَ بِهِ
الرُّوحُ الْأَمِينُ عَلَى قَلْبِكَ سو روح الامین جبرئیل ہی اور وہ جو فرمایا ہی يَوْمَ يَقُومُ الرُّوحُ وَ
الْمَلَائِكَةُ صَفًّا سو روح سے وہان بھی جبرئیل مقصود ہی اور بعضون نے کہا ہی کہ روح ایک بڑے
فرشتے کا نام ہی جو اکیلا ایک صف مین کھڑا ہوگا اور سب فرشتے ایک صف مین اور وہ جو حضرت آدم کی
شان مین فرمایا ہی نَفَخْتُ فِيهِ مِنْ رُوحِي سو یہہ اضافت تشریف و تعظیم کی راہ سے ہے
جیسے ناقۃ اللہ و بیت اللہ اور جو حضرت عیسی کے شان مین فرمایا ہی فَنَفَخْنَا فِيهِ مِنْ
رُوحِنَا سو اسواسطے فرمایا ہی کہ حضرت عیسی ع جبرئیل ع کی پھونک سے پیدا ہوئے اور بعضون نے کہا ہے
روح اسجگہہ معنی رحمت کے ہی واللہ اعلم بالصواب مترجم کہتا ہی کہ روحکا حال اسواسطے
مفصل نہ بیان کیا گیا کہ ہر شخص کے فہم و عقل مین نہ آسکتا تھا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا ہی أُمِرْنَا أَنْ نُكَلِّمَ النَّاسَ عَلَى قَدْرِ عُقُولِهِمْ اور جو شخص کہ عقل صافی اور فہم
وافی رکھتا ہو اسے چاہیے کہ تصوف کی کتابین دیکھے خصوص امام حجۃ الاسلام غزالی
رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفین کیونکہ انھون نے بعضے رسالون مین روح کا حال بتصریح تمام و تشریح تام

لکھا ہے اگرچہ اس رسالہ مین اختصار کر گئے ہین

## انیسوان باب صور کے ذکر مین اور بعث و حشر کے بیان مین

جاننا چاہئے کہ اسرافیل علیہ السلام کے چار بازو ہین ایک پورب مین ایک پچھم مین ایک کو ڈھکتا ہے ایک
سے سر ڈھانکتا ہے اور عرش کے پائے اپنے کاندھے پر اٹھائے ہین اور حق تعالیٰ کے خوف سے
چھوٹا ہو جاتا ہے کنجشک کے برابر اور کوئی فرشتہ عرش سے اتنا نزدیک نہین جتنا اسرافیل
ہے اسکے اور عرش کے درمیان سات پردے ہین ایک پردے سے دوسرے پردے تک پانسو برس
کی راہ کا فاصلہ ہے اور جبرئیل اور اسرافیل کے درمیان ستر حجاب ہین اور حق تعالیٰ نے لوح
محفوظ کو سفید براق موتی سے پیدا کیا ہے طول اسکا اتنا ہے جیسے آسمان اور ساتوین زمینونکا
درمیان اور عرش سے معلق ہے جو کچھ ہوا اور جو کچھ قیامت تک ہوگا سب اسمین لکھا ہے اور
اسرافیل اپنی داہنی ران پر صور رکھے ہوئے اور صور کا منہ اپنے منہ سے لگائے ہوئے
اس انتظار مین ہین کہ جو نہین پھونکنے کا حکم ہو پھونک دے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا ہے کہ اسکی قسم جسکے ید قدرت مین میری جان ہے کہ جسدن صور پھونکا جائیگا قیامت
آجائیگی جانا نکہ آدمی کے منہ مین لقمہ پڑا ہوگا سو وہ نگل نہ سکیگا اور کپڑا پہنتا ہوگا سو پہن
نہ سکیگا اور پانی منہ سے لگایا ہوگا سو پی نہ سکے گا اور صور تین بار پھونکا جائیگا ایک کو
نفخہ فزع کہتے ہین ایک کو نفخہ صعق ایک کو نفخہ بعث سو جب دنیا کی مدت گذر جائیگی
ملک الموت ساتوین زمین تک ہاتھ پھیلا کر سب آسمانون اور زمینونکی روح نکال لیگا
اسوقت کوئی زمین پر باقی نہ رہیگا مگر ابلیس اور نہ آسمانپر مگر جبرئیل و میکائیل و اسرافیل
و عزرائیل علیہم السلام اور انھین کو حق تعالیٰ نے اس آیت مین مستثنی کیا ہے وَنُفِخَ
فِی الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَاءَ اللّٰہُ اور ابو ہریرہ
رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ صور کی چار شاخین ہین ایک پچھم مین ایک پورب مین ایک ساتوین
زمین کے نیچے ایک ساتوین آسمان پر اور جتنی تمام عالم کی روحین ہین اتنے ہی صور مین روازے

ہین اور اسکے طبقے مین بہتیں لاکہ روحین ہین اور ایک مین آدمیونکی اور ایک مین پرندونکی اور ایک مین جانورونکی

## بیسوان باب نفخہ فزع کے بیانمین

جب نفخہ فزع ہوگا آسمان و زمین کی تمام خلقت مین ہول پڑجائیگا اور پہاڑ اڑنے لگینگے اور آسمان پھٹنے لگینگے اور زمین کانپنے لگے گی جیسی پانی پر ناؤ ڈگمگاتی ہی اور حاملہ عورتون کے حمل گرجائینگے اور لڑکے خوف سے بڈھے ہوجائینگے اور شیاطین بہاگتے پہرینگے اور ستارے ٹوٹنے لگینگے اور چاند سورج دھندلے ہوجائینگے قولہ تعالیٰ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَيْءٌ عَظِيمٌ پھر چالیس برس تک ایسا ہی رہیگا ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ آیت پڑھی يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوا رَبَّكُمْ إِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَيْءٌ عَظِيمٌ پھر فرمایا کہ آیا جانتے ہو کہ یہہ کون دن ہے صحابہؓ بولے خدا اور رسول جانتا ہی آپنے فرمایا یہہ وہ دن ہی جب حق جل علا آدمؑ سے فرماویگا کہ بھیج اپنی اولاد کو دوزخ کی طرف آدم کہینگے کتنے بھیجون حکم ہوگا کہ ہر ہزار سے نوسو ننانوے دوزخ مین اور ایک بہشت مین جب حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ فرمایا سب لوگ رونے لگے اور نہایت غمگین ہوئے حضرتؐ نے فرمایا مجھے امید ہی کہ بہشت مین تین حصے اور لوگ ہونگے ایک حصہ تم پھر فرمایا کہ مجھے امید ہی کہ دو حصے تم ہو ایک حصہ تمام خلق تب سب خوش ہو گئے پھر فرمایا خوش ہو کیونکہ تم تمام امتونمین اسطرح ہو جیسے اونٹ کے سامنے بکری اور تم ایک جز ہو ہزار جز سے اور ابوہریرہ رضؓ سے روایت ہی کہ اللہ تعالیٰ کی سو رحمتین ہین اسمین سے ایک رحمت دنیا مین بھیجی ہی جس کے اثر سے جن و انس و وحش و طیر آپسمین مہربانیان کرتے ہین اور ننانوی رحمتین قیامت کے دن اپنے بندون پر کریگا مترجم کہتا ہی یہہ حدیث مشکوٰۃ مین بھی ہی پھر حق تعالیٰ اسرافیلؑ کو صور پھونکنے کا حکم دیگا وہ پھونکیگا اور کہے گا ای روحو حقتعالیٰ کا حکم ہی کہ بدنون سے نکلو تب آسمان و زمین کے تمام لوگ بیہوش ہوجائینگے اور مرجائینگے مگر جسے خدا تعالیٰ چاہیگا سو نہ مریگا یعنے شہیدونکی روحین کہ وہ اپنے خدا کے پاس زندہ ہین چنانچہ فرمایا وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ اور حدیث مین ہی کہ حق تعالیٰ نے شہیدون کو

پانچ بزرگیاں وہی ہیں جو کسی کو نہیں دیں اور مجھے بھی نہیں دیں ایک یہہ کہ سب نبیوں کی روح کو ملک الموت قبض کرتے ہیں اور شہیدوں کی روح کو حق تعالی آپ قبض کرتا ہے دوسرے یہہ کہ سب انبیا بعد موت کے نہلائے جاتے ہیں اور میں بھی نہلایا جاؤنگا پر شہید نہیں نہلائے جاتے تیسری یہہ کہ سب نبیوں کو کفن دیا جاتا ہے اور مجھہ کو بھی دیا جائیگا پر شہیدوں کو نہیں دیا جاتا چوتھے یہہ کہ انبیا کو مردہ کہتے ہیں اور میں بھی ایسا ہی ہوں کہ اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ اور شہدا زندہ ہیں کہ احیا کہلاتے ہیں پانچویں یہہ کہ سب نبی قیامت کے دن شفاعت کرینگے اور میں بھی اُسیدن شفاعت کرونگا اور شہید ہر روز نئی شفاعت کرتے ہیں تا قیامت اور کہتے ہیں کہ بارہ شخص باقی رہجاینگے جبرئیل و میکائیل و اسرافیل و عزرائیل علیہم السلام اور آٹھہ عرش کے اٹھانیوالے اور دنیا رہ جائیگی اکیلی بے آدمی بے پری بے شیطان بے وحوش تب حق تعالی فرماویگا ای ملک الموت جتنے اولین و آخرین ہیں اُتنے ہی تیرے ساتھہ اور مددگار میں نے پیدا کئے اور تجھے آسمانوں اور زمینوں کی قوت بخشی اب میں تجھے رنگ رنگ کے غضب کا لباس پہناتا ہوں سو تو میرا غضب لیکر اتر اور شیطان کو مزہ چکھا اور جتنی سختی اگلے پچھلے آدمیوں پر پونہچی ہو اسکی دونی جوگنی اس اکیلے پر کر اور زبانی یعنے دوزخ کے پیادے ستر ہزار آتشی زنجیریں لیکر تیرے ساتھہ ہونگے یہہ سنکر ملک الموت ایسی دہشتناک صورتیں جسکے دیکھنے سے ساتوں آسمان اور ساتوں زمین کے لوگ مرجائیں نمود ہوکر شیطان کو للکارینگے ان کے آواز کی شدت سے ملعون شیطان بیہوش ہو جائیگا اور خرخرے کی آواز اس زور و شور سے اسکے گلے سے بلند ہوگی کہ آسمان و زمین کی خلقت اُسے سنے تو بیہوش ہو جائے تب ملک الموت فرماوینگے ٹھہر ای خبیث تا موت کا مزہ تجھہ کو چکھاؤں تونے بڑی عمر پائی اور بہت خلقت کو گمراہ کیا یہہ سنکر وہ پورب کو بھاگیگا ملک الموت جھپٹ وہاں بھی جا پہنچینگے تب پچھم کو بھاگیگا وہاں بھی جا پہنچینگے آخر بھاگتے بھاگتے تھک کر آدم کی قبر کے پاس ٹھہریگا اور کہیگا ای آدم میں تیرے سبب سے پھٹکار میں پڑا اور رجیم و ملعون ہوا پس ملک الموت اُسے آتش کا پیالہ پلاوینگے تب وہ

خاک پر لوٹنے لگیگا پھر زبانی دھکائے ہوئے کیلونسے اسکا منہہ چیر ینگے اور نیزون سے پاش پاش کر کے اسکی جان قبض کر ینگے پھر حق تبارک و تعالی ملک الموت سے فرما دیگا کہ دریاؤنکو فنا کر سو ملک الموت دریاؤن سے کہینگے تمھاری میعاد گذر چکی دریا کہینگے ہم کو حکم دو تو اپنے اوپر رُو لین یہہ کہکر رو دینگے اور کہینگے کہان ہین ہمارے موجین اور کہان ہین ہمارے عجائبات آ پہنچا حکم تقدس و تعالی کا بعد ازان ملک الموت ایک زور سے ایسی آواز کر ینگے کہ سارا پانی پتال تک سوکھ جائیگا پھر پہاڑونکے پاس جائینگے وہ بھی رو کر کہینگے کہان ہے ہماری اونچائی اور کہان ہے ہمارا اکڑ اپن آ پہنچا حکم حق جل و علا کا پس ملک الموت کی ایک جہنگاڑ مین وہ ٹکڑے ٹکڑے اڑ جائینگے اور اُن کے پائے دھس جائینگے پھر آسمانپر جہنگار مارینگے جسکے صدمے سے چاند سورج تارے سب چور چور ہو کر گر پڑینگے پھر حق تبارک و تعالی فرما دیگا کہ ای ملک الموت اب میری خلقت مین کون باقی رہا کہینگے الہی حی لا یموت تو ہی ہے اور باقی تو اب کوئی نہین رہا مگر جبرئیل اور میکائیل و اسرافیل و عزرائیل اور عرش کے اٹھانیوالے اور مین ضعیف بندہ تب اُنکی روح قبض کرنیکا حکم ہوگا بعد ازان حق تعالی فرما دیگا ای ملک الموت کیا تو نے میرا قول نہین سنا کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ سو تو بھی اب مر جا پس ملک الموت علیہ السلام بھی مر جائینگے اور کچھ باقی نرہیگا الا ما شا اللہ تعالی

## اکیسوان باب حشر و نشر کے بیان مین

حدیث مین ہے کہ جب حق تبارک و تعالی چاہیگا کہ خلق کو جلا وے جبرئیل و میکائیل و اسرافیل اور عزرائیل علیہم السلام کو زندہ کریگا اور اُن چارون مین پہلے اسرافیل کو جلا وے گا وہ عرش سے صور لیکر بہشت مین جائینگے اور کہینگے ای رضوان بہشت کو حضرت محمد صلعم کے واسطے اور اُنکی امت کیواسطے آراستہ کر پھر براق اور لواء الحمد اور جنت کے حُلّے لے کر آوینگے سو جانورون مین جو پہلے زندہ ہوگا سو براق ہے پھر اللہ تعالی فرما دیگا کہ اسے آراستہ اور تیار کرو تب اُسے سرخ یاقوت کا لباس پہنا وینگے اور سبز زبرجد کی لگام اُسکے منہہ مین دینگے

اور دے سبز زین پوش ایک سبز ایک زرد اسپر کسینگے پھر اس تیاری سے اُسے لیکر حضرت رسول صلی اللہ
علیہ وسلم کی قبر مبارک کیطرف جائینگے اور زمین اسوقت کفدست میدان ہوگی سپاٹ چورس
نہ اونچی نہ نیچی اس سبب سے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مرقد مبارک پہچان نہ پڑیگا ناگاہ
ایک نور انکی مرقد پاک سے عمود گرد باد کے مانند آسمان کیطرف بلند ہوگا تب جبرئیل کہینگے
ای اسرافیل تم آواز دو کیونکہ حشر کا کاروبار تمھارے ذمے ہی سب خلق کو حقتعالی تمھارے ہی
ہاتھ سے محشور کریگا وہ کہینگے نہین اے جبرئیل تم ہی آواز دو کیونکہ تم دنیا مین رسول اللہ صلی اللہ
کے پاس آتے جاتے تھے مجھے انسے شرم آتی ہی جبرئیل خاموش رہجائینگے تب اسرافیل
میکائیل سے کہینگے تم پکارو میکائیل پہلے مرتبہ کہینگے السلام علیک اے روح پاک اپنے مقدس
بدن کی طرف رجوع کرو اور کچھہ جواب نہ پاوینگے پھر دوسرے دفع کہینگے ای روح مقدس اٹھہ فیصلے
اور حساب کے واسطے اور رحمن کے سامنے جانیکے واسطے تب قبر شریف شق ہوجاینگی اور حضرت رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھہ بیٹھینگے اور سر و ریش سے گرد جھاڑنے لگینگے پھر جبرئیل انکو بہشتی لباس
اور براق دینگے رسول صلی اللہ علیہ وسلم فرماوینگے کہ ای جبرئیل یہہ کونسا دن ہی وہ کہینگے یہہ قیامت
کا دن ہی یہہ حسرت کا دن ہی یہہ ندامت کا دن ہی یہہ یوم التلاق ہی یہہ یوم الفراق ہی
یہہ یوم البراق ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماوینگے ای جبرئیل مجھے بشارت دو اور
خوشخبری کی خبر سناؤ کہینگے یا رسول اللہ لواء الحمد میرے ساتھہ ہی آپ فرماوینگے یہہ مین
نہین پوچھتا ہون مین اپنی گنہگار امت کا حال پوچھتا ہون کیا تم انکو پلصراط پر چھوڑ آئے ہو تب
اسرافیل کہینگے ای محمد خدائے عزوجل کی قسم ہی مین نے ابھی صور نہین پھونکا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم فرماوینگے کہ اب میرا جی خوش ہوا اور میری آنکھون مین طراوت آئی پھر
تاج و حلہ لے کر پہنینگے اور براق پر سوار ہونگے

## بائیسوان باب براق کی تعریف مین

براق ایسا براق کہ اُسکے دو بازو ہین جنکے زور سے آسمان و زمین کے درمیان اڑیگا چہرہ اسکا

آدمی کا سا اور پیشانی کشادہ سرخ یاقوت کی اور کان پتلے پتلے سبز زبرجد کے اور آنکھین تارے
کے مانند چمکتی ہوئین اور دُم گائے کی سی سُرخ سونیسے مڑھی اور بدن برف سا گویا طاؤس
ہو گدھے سے اونچا اور خچر سے چھوٹا براق اس سبب سے اسکا نام ہے کہ وہ برق کے مانند
تیز گام ہے سو جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسکے نزدیک جائینگے اچھلے پھاندیگا اور کہیگا خدائے
عز وجل کی قسم مجھپر کوئی نہ سوار ہوگا مگر بنی ہاشمی قریشی محمدؐ بن عبد اللہ صاحب اللواء رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماوینگے کہ مین ہی محمدؐ ہون اور سوار ہوکر جنت مین داخل ہونگے اور
سجدہ مین گرینگے تب آواز آویگی کہ سر اُٹھاؤ وہیہ رکوع و سجود کا دن نہین یہہ حساب و
عذاب کا دن ہے مانگ جو مانگیگا پاویگا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماینگے یارب مین اپنے امت
کی نجات چہتا ہون حکم ہوگا کہ جس مین تو راضی ہو سو مین نے دیا قوله تعالی وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ
رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ پھر چالیسدن تک آسمان سے پانی برسایا جائیگا کہ اسمین نطفے کی خاصیت ہوگی
اور پانی بارہ بارہ گز ہر چیز سے اونچا ہوگا خلق اس پانی کے نیچے سے سبزی کے مانند جمیگی اور انکے
بدن تمام و کمال درست ہو جاینگے پھر لپیٹے گا خدائے عز وجل زمین و آسمان کو اور زمین بارہ کہیگا
کسکے واسطے ہے سلطنت اور بادشاہی کوئی جواب نہ دیگا تب آپہی فرماویگا اللہ کیلئے ہی ملک اللہ
ہی کی سلطنت جو اکیلا ہے قہر والا پھر کہیگا کہاں ہین گھمنڈ والے اور کہاں ہین شہزادے
اور کہاں ہین وہ جو میرا کہاتے تھے اور ونکا گاتے تھے اور پہاڑ دہنی ہوئے رنگا رنگ
پشمینہ کے مانند اڑینگے پھر بدل ڈالیگا خدائے عز وجل اس زمین کو جسپر فسق و فجور کیا گیا ہے اور
جہنم کو اسپر رکھیگا اور ایک اور زمین بناویگا سفید چاندی کی کہ اسپر بہشت کو نصب کریگا
بی بی عایشہ رضی اللہ عنہا سے منقول ہے کہ فرمایا مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے
پوچھا کہ جسدن دوسری زمین بدلی جایگی آدمی کہاں ہونگے فرمایا تو نے بڑی بات
پوچھی اے عایشہ رضی اللہ عنہا آدمی اسدن پلصراط پر ہونگے

## تیسوان باب نفخۂ بعث کے بیان مین

پھر حق جل وعلا فرماویگا کہ ای اسرافیل اٹھ اور مردونکے جلانیکا صور پھونک دے پس اسرافیل
صور پھونکینگے اور پکارینگے کہ ای نکلی ہوئی روحو اور سڑی ہڈیو اور پرانے بدنو اور پھٹے
چمڑو اور گرے بالو حساب اور فیصلے کیواسطے اٹھو یہہ کہتے ہی سب کے سب خدا نے تبارک تعالی
کے حکم سے ننگے مادرزاد اٹھ کھڑے ہونگے آسمانون کو دیکھینگے کہ شق ہو گئے ہین اور
ستارے گر گئے ہین اور سورج لپیٹ ڈالا گیا ہے اور چاند اندھیرا ہے اور زمین بدل گئی
ہے اور سمندر سوکھا ہے اور دوزخ ہولناک آواز سے گرجتا ہے اور زبانی کمندین پھینکتی
ہین اور ترازوین عمل تولنے کی تیار ہین اور فرشتے عملنامے لئے کھڑے ہین اور بہشت
ہزارون زیب و زینت سے سامنے موجود ہے تب کہینگے آہ افسوس کسنے ہمکو سوتے سے جگایا
کسنے ہماری خوابگاہون سے ہمکو اٹھایا ندا ہوگی کہ هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ
یہہ وہی ہے جسے خدائے رحمن نے وعدہ کیا تھا اور پیغمبرون نے اسکی سچی خبر پہنچائی تھی
روایت ہے کہ لوگون نے حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیۃ کی معنی پوچھی یَوْمَ یُنْفَخُ
فِی الصُّوْرِ فَتَاْتُوْنَ اَفْوَاجًا آپ رونے لگے یہانتک کہ آپ کے کپڑے آنسوؤنسے تر
ہو گئے بعد ازان فرمایا کہ ای پوچھنے والو تمنے بڑا امر پوچھا قیامت کے دن میری امت کے
بارہ جھنڈ ہونگے جنھون نے دغل فصل کی باتین بنا بنا کر لوگونکو آپس مین لڑوادیا ہے انکا
فرقہ بندرونکی صورت ہوگا قولہ تعالی اَلْفِتْنَةُ اَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ اور جنہون نے رشوتین لین
ہین حرام کھایا ہے انکا فرقہ سورونکی صورت بنے گا اور جو لوگ قاضی مفتی ہو کر جھوٹا
فتوی اور الٹا حکم دیتے تھے اندھے کردے جائینگے قولہ تعالی وَاِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ
اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ اور جو لوگ اپنی عبادت پر غرور کرتے تھے اور آپکو سب سے اچھا
جانتے تھے وے گونگے بہرے کر دئے جائینگے قولہ تعالی اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا
اور جو عالم و مشایخ لوگونکو نیک باتین سمجھاتے تھے اور آپ برے کامون مین پھنسے رہتے
تھے انکا یہہ حال ہوگا کہ اپنی اپنی زبانین کاٹینگے اور انکے منہہ سے پیپ لہو بہیگا قولہ تعالی

اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ اور جنہون نے جھوٹھی گواہیان دی تھین انکے
بدنونپر آتش کے کوڑے لگینگے وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ اور جو لوگ شہوت و
لذت مین پڑے رہتے تھے اور ہر دم نفس امارہ کو سکھ پہنچایا کرتے تھے انکے بدنونمین
بدبو آویگی اور انکے پانون انکی چوتڑیمین بندھے ہونگے قولہ تعالیٰ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ
اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ اور جو لوگ اپنے مال سے حقتعالیٰ کا حق ادا نہ کرتے تھے
صرف اپنے نام و آرام کے لئے خرچ کیا کرتے تھے وہ کھڑے نہ رہ سکینگے و اپنے پانون
گرتے پڑتے رہینگے قولہ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ
اور جو لوگ غیبت کیا کرتے تھے اور پیٹھ پیچھے لوگونکے نام دھرا کرتے تھے انکو جلتی ہوئی
گندھک کے پاجامے پہناوینگے قولہ تعالیٰ وَلَا يَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا اور جو لڑتے تھے انکی
زبانین گدی سے نکالی جائینگی اور جو لوگ مسجد و نمین دنیا کی باتین کرتے تھے وہ سوا
اٹھینگے قولہ تعالیٰ وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا اور جو سود بیاج لیا
کرتے تھے انکو الٹا کر کے سر نیچے پانون اوپر فرشتے کھینچ لیجاوینگے مترجم کہتا ہی اس حدیث کو
ثعلبی نے روایت کیا ہی لیکن انھون نے دس گروہ مین لکھی ہین اور تفسیر عمدہ مین بھی دس
ہی لکھے ہین اور معاذ بن جبل رضؓ سے روایت ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت
کے دن حسرت و ندامت کے دن حقتعالیٰ میری امت کی بارہ صفین بناویگا بعضے قبرونسے اٹھینگے اور انکے
ہاتھہ پانون کٹے ہونگے منوا اللہ تعالیٰ کی طرف پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ وہ لوگ ہین جو پڑوسیون
کو ستایا کرتے تھے اور بے توبہ مر گئے سو یہہ اُن کی سزا ہی اور جگہہ ان کی دوزخ ہی اور
بعضے قبرون سے اٹھینگے جانورون کی صورت پر سو پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ وہ لوگ ہین جو
نماز مین سستی کرتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ ان کی سزا ہی اور جگہہ ان کی دوزخ ہی
قولہ تعالیٰ فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّيْنَ الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ اور بعضے قبرون سے اٹھینگے
کہ انکے پہاڑ سے ڈیل ہونگے اور سانپ بچھو انکے سارے بدنمین لپٹے ہونگے سو پکارنیوالا

پکاریگا کہ یہہ وہ ہین جو زکوۃ نہ دیتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ ان کی سزا ہے اور جگہہ
ان کی دوزخ مین اور روپئے اشرفیون سے انکی پیشانیان اور پشت و پہلو داغے جاوینگے
قولہ تعالی وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ قولہ تعالی يَوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ
وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ اور بعضے قبرون سے اٹھینگے کہ ان کے منہہ سے خون بہیگا اور آگ
نکلیگی اور انکی آنتین پیٹ سے نکلی ہوئین زمین پر لوٹین گے سو پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ بخیار
ہین جو خرید و فروخت مین جھوٹھ بولتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ انکی سزا ہے اور جگہہ
ان کی دوزخ مین اور بعضے قبرونسے اٹھینگے جنکے بدن مردار سے گندہ ہونگے سو پکارنیوالا پکاریگا
کہ یہہ وہ لوگ ہین کہ جو آدمیون کے ڈر سے چھپ چھپ کے گناہ کرتے تھے اور خدا تعالی سے
نڈرتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ انکی سزا ہے اور جگہہ ان کی دوزخ مین اور بعضے قبرونسے
اٹھینگے جنکی گردنین سانپون نے ڈس ڈس کر زخمی کردی ہونگے سو پکارنیوالا پکاریگا
کہ یہہ وہ لوگ ہین کہ جھوٹھی گواہی بولتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ ان کی سزا ہے اور جگہہ
ان کی دوزخ مین اور بعضے قبرونسے اٹھینگے کہ جن کے منہہ مین زبان نہ ہوگی اور پیپ لہو
منہہ سے بہیگا سو پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ وہ لوگ جو گواہی چھپاتے تھے اور دیکھا ہوا
معاملہ نہ بتاتے تھے حق پوشی کرتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ انکی سزا ہے اور جگہہ ان کی
دوزخ مین قولہ تعالی وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ وَمَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ اور بعضے قبرون سے اٹھینگے
سر نیچے پاؤن اوپر اور انکی شرمگاہون سے پیپ لہو بہیگا سو پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ لوگ
زنا کرتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ ان کی سزا ہے اور جگہہ ان کی دوزخ مین قولہ تعالی
وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰى اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً اور بعضے قبرون سے اٹھینگے کالا منہہ نیلی
آنکھین دوزخکے انگارون سے پیٹ بھرا ہوا پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ لوگ ظلم سے یتیمونکا
مال چٹ کر گئے تھے اور بے توبہ مرے یہہ انکی سزا ہے اور جگہہ ان کی دوزخ مین ہے

قوله تعالیٰ اِنَّمَا يَأكُلُونَ فِيْ بُطُونِهِمْ نَارًا اور بعضے قبرونسے کوڑھی اٹھینگے سو پکارنیوالا پکاریگا
کہ یہہ لوگ ماں باپ کو ناحق ستاتے تھے اور بے توبہ مرے یہہ انکی سزا ہی اور جگہہ اُن کی دوزخ ہی
قوله تعالیٰ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا اور بعضے قبرونسے اندھے اٹھینگے بڑے بڑے دانت نکلے ہوے
جیسے بیلونکے سینگ اور ہونٹھ پیٹ تک لٹکے ہوے سو پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ شرابی ہین جب بے
توبہ مرے انکی یہہ سزا ہی اور جگہہ انکی دوزخ ہین قوله تعالیٰ اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ
رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ فَاجْتَنِبُوْهُ اور بعضے قبرونسے اٹھینگے کہ انکے چہرے چودہوین رات کے
چاند سے روشن ہونگے اور بجلی کیطرح پلمین پلصراط سے اُتر جاوینگے سو پکارنیوالا پکاریگا کہ یہہ وہ
لوگ ہین جنھون نے اچھے کام کئے اور خلق کو گناہ ہونسے منع کیا اور پانچون وقت کی نمازین
باجماعت ادا کین اور توبہ کرکے موئے یہہ انکی جزا ہی اور مکان انکا بہشت مین حق تعالیٰ اُنسے
راضی ہی ہمیشہ حق تعالےٰ سے نہ انکو کچھ ڈر ہی نہ غم اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِنْهُمْ

## چوبیسوان باب قبر سے اٹھنیکے بیان مین

کہتے ہین کہ خلق جب قبرون سے اٹھیگی اسی جگہہ سب کے سب چالیس برس تک کھڑے رہینگے
نہ کھاوینگے نہ پیوینگے نہ بیٹھینگے نہ بلینگے اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ قیامت کے دن
آپکے امتی کس نشان سے پہچان پڑینگے آپنے فرمایا میرے امتی اسدن وضو کے اثر سے غر محجلین ہونگے
یعنے جو عضو انکے وضو مین دھوے جاتی ہین روشن و تابندہ ہونگے اور حدیث مین ہے کہ حشر کے دن
جب خلق قبرونسے اٹھیگی فرشتے مومنونکے پاس آوینگے اور اُنکے بدنون سے خاک جھاڑینگے سب جگہہ کی
گرد چھٹ جائیگی مگر اعضائے سجود کے گرد ہر چند فرشتے ملینگے نہ چھٹیگی تب آواز آویگی کہ اے
میرے فرشتو یہہ قبر کی مٹی نہین یہہ مسجدون اور محرابون کی مٹی ہے انکو اسیطرح رہنے دو یہانتک
کہ پلصراط سے اتر کر جنت مین داخل ہون تاکہ حورین کو دیکھے جانے کہ میرے بندے اور نوکر ہین اور اعضا
سجود کے سات ہین ماتھا اور دونون ہاتھ اور دونون کاسۂ زانو اور دونون پانون کی انگلیان اور
بعضونے ناک کو بھی کھا ہی اور جابر بن عبد اللہؓ سے روایت ہے کہ قیامت کے دن جب مردے

قبرون سے اٹھینگے اللہ تعالی رضوان کو جو بہشت کا دربان ہے پیغام بھیجیگا کہ مین نے روزہ دارونکو
بھوکھا پیاسا قبرونسے اٹھایا ہے سو بطرز استقبال کے انکے خواہشون کی چیزین تیار کر رکھ
رضوان بہشت کی حورون اور غلمانون کو بلا دیگا وے نور کے لاکھون طبق لیے ہوئے ہزارون
طرح کے میوون اور نفیس کھانون اور لذیذ شربتون سمیت رضوان کے پاس جمع ہونگے اور گنتی مین
وہ اتنے ہونگے جتنے زمین مین مٹی کے ذرے ہین اور مینہہ کی بوندین برسی ہین اور آسمانون پر
ستارے ہین اور درختون پر پتے پھر جب سامان تیار ہو چکیگا حق جل و علا انکو کھانا کھلا دیگا اور فرما دیگا
كُلُوا وَاشْرَبُوا هَنِيئًا بِمَا أَسْلَفْتُمْ فِي الْأَيَّامِ الْخَالِيَةِ اور ابن عباس سے روایت ہے کہ لوگ
قبرونسے اٹھینگے فرشتے تین فرقون سے مصافحہ کرینگے شہیدون سے اور رمضان کے روزہ دارون سے
اور ان سے جو عرفہ کے دن روزہ رکھتے ہین اور حضرت عائشہ رضؓ سے روایت ہے کہ رسول صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا کہ سب دنون سے دوست زیادہ اللہ تعالی کے نزدیک جمعہ و عرفہ ہے کہ اُنمین
رحمت ہے اور سب دنون سے دشمن زیادہ شیطان کے نزدیک جمعہ و عرفہ ہے اے عائشہ جو عرفہ کو
روزہ رکھے اسپر تین دروازے خیر و رحمت کے کشادہ ہون اور تین دروازے شر و شدت کے بند ہون
اور جب عرفہ کے دن کوئی روزہ رکھنے والا پانی سے روزہ کھولتا ہے جو رگ اسکے بدن مین ہے فجر تک کہتی ہے کہ بار خدایا اسپر
رحمت کر اور حدیث مین آیا ہے روزہ دار اپنی اپنی قبرونسے نکلینگے اور فرشتے انکو عمدہ خوانون
اور نفیس چھاگلون کے پاس لیجائینگے اور کہینگے کھاؤ تم بھوکھے رہتے تھے جب لوگ اگھا کر کھاتے
تھے اور پیو تم پیاسے رہتے تھے جب لوگ سیراب ہو کر پانی پیتے تھے وے اس حال مین ہونگے اور لوگ
حساب مین پھنسے ہونگے اور حدیث مین ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آدمی قیامت
کے دن برہنہ تن اور برہنہ پا اٹھینگے جسطرح ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتے ہین ولیکن کوئی کسیطرف
نہ دیکھیگا سب کی نگاہین ہول و ہیبت سے آسمان کیطرف ہونگی چالیس برس تک اسیطرح کھڑے
رہینگے نہ کھائینگے نہ پیئینگے آفتاب کی گرمی سے کسیکے پاؤن پسینے مین بھیگینگے کسی کی پنڈلیون تک
پسینا آویگا کسی کے پیٹ تک کسیکی چھاتی تک بی بی عائشہ رض نے کہا یا رسول اللہ کوئی اسدن ننگ

سوار بھی اٹھیگا فرمایا ہان انبیا اور ان کی اہل بیت اور وہ لوگ جو رجب وشعبان ورمضان
مین متصل روزے رکھتے ہین اور سب لوگ اسدن بھوکے ہونگے مگر انبیا اور اُنکی اہلبیت اور رجب
وشعبان کے روزہ دار کہ وہ آسودہ ہونگے اور کہتے ہین کہ قیامت کے میدان مین تمام
مخلوقات کی ایکسو بیس صفین کی جاینگین ہر صف اتنی لنبی کہ چالیس ہزار برس چلے تو اُسکا چھوڑ
ملے اور اتنی چوڑی کہ بیس ہزار برس چلے تو اسکا کنارہ ملے سو ان مین سے تین صفین ایمان
والون کی ہونگی اور باقی سب کافرون کی اور رسول اللہ صلعم سے منقول ہے کہ فرمایا قیامت کے دن میری
امت کی ایکسو بیس صفین ہونگین مصنف کہتا ہے یہی صحیح تر ہے مترجم کہتا ہے سیوطی نے خصایص
الکبریٰ مین لکھا ہے کہ سب بہشت کے لوگ ایکسو بیس صف ہونگے اسی اس امت سے اور چالیس تمام انبیا کی امت سے

## پچیسوان باب محشر والون کے چلنے کے بیان مین

کہتے ہین کہ حشر کے دن کفار پیادہ چلینگے اور ایماندارون کو سواریان ملینگی کما قال اللہ جل
جلالہ یَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِیْنَ اِلَی الرَّحْمٰنِ وَفْدًا حضرت علی رضہ نے فرمایا ہے کہ متقیونکو گھوڑون
سوار محشور کرینگے حقتعالی فرشتون سے فرماویگا کہ اُنکو بے سواری نہ چلنے دو کیونکہ دنیا مین اُنکو ہمیشہ
سواری کی عادت رہی تھی ابتدا مین یہہ باپ کی پشت پر رہے ہین بعد ازان مان کے شکم مین بعد ازان
دائیون کی گود مین بعد ازان باپ کے کاندھون پر بعد ازان اونٹ گھوڑے ناؤ وغیرہ پر پھر جب مرے
تو بھائیون کی گردنون پر ان کا جنازہ چلا سو اب جو قبرون سے اٹھائے گئے ہین پیادہ نہ رہنے پاوین
کہ انکو چلنے کا ربط نہین ان کی قربانیون کو اُن کی سواری بناویگا قال النبی صلعم سَمِّنُوْا ضَحَایَاکُمْ
وَعَظِّمُوْا فَاِنَّہَا یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ مَطَایَاکُمْ

## چھبیسوان باب قیامت کے ذکر مین

حدیث مین آیا ہے کہ جب قیامت مین آفتاب نزدیک کردیا جاویگا اور گرمی اسکی بہت ہی سخت ہو جاویگی
تب آتش سے ایک سایہ سا نکل کر چھا جاویگا پھر آواز آویگی کہ اے محشر کے لوگو سایہ کے طرف چلو
سو سب تین فرقے ہو کر چلینگے ایک ایمان والون کا ایک منافقونکا ایک کافرونکا اور جب سب کے

اس سایہ کے نیچے پہنچ جاوینگے وہ تین قسم ہو جاویگا ایک گرمی ایک دہوان ایک نور کما قال اللہ تعالی
انطلقوا الی ظل ذی ثلاث شعب سو حرارت منافقون کے سر پر قایم ہوگی اور دہوان کافرون پر
مسلط کیا جاویگا اور نور مومنون کو ملیگا اسواسطے کہ منافق لوگ دنیا مین گرمی سے اپکو بہت بچاتے تھے
اور رکتے تھے کہ ہم رسول کے ساتھ گرمی کے سبب سے جہاد کو نہین نکل سکتے سو حق تعالی نے فرمایا
قل نار جہنم اشد حرا اور کفار دنیا مین اندہیرے مین تھے کہ خدا ے جل علا کی آیتین اور نشانیان
نہ دیکھتے تھے سو آخرت مین بھی انہین تاریک دہوان ملیگا قولہ تعالی والذین کفروا اولیاؤہم
الطاغوت یخرجونہم من النور الی الظلمات اور مسلمان دنیا مین نور ایمان کا رکھتے تھے
سو آخرت مین بھی نور پاوینگے قولہ تعالی اللہ ولی الذین امنوا یخرجہم من الظلمات
الی النور قولہ تعالی یسعی نورہم بین ایدیہم وبایمانہم اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا ہے کہ سات فرقونکو حق جل وعلا عرش کے سایہ مین بٹھلا دیگا اس دن جب سواے اس سایہ کے
اور سایہ نہوگا ایک بادشاہ عادل دوسرا وہ جو بھری جوانی چہٹے جوبن مین اللہ تعالی کی عبادت
مین مشغول ہوا ہے تیسرے وہ دو شخص کہ جو صرف اللہ کیواسطے آپس مین دوستی رکھتے ہین چوتھا وہ
مرد جسے مال جمال والی عورت جو روپ ورو یا دونون رکھتی ہو چاہے اور وہ صرف خدا کے خوف
سے اس سے باز رہے پانچوان وہ شخص جو تنہائی مین خدا کے خوف سے روتا ہے چھٹا وہ جسکا دل
مسجد ہی مین لگا رہتا ہے ساتوان وہ جو اپنے ہاتھ سے صدقہ دیوے اور بائین ہاتھ سے
چھپاوے اور حدیث مین آیا ہے کہ جب حق تعالی خلق کو جمع کریگا پکارنیوالا پکاریگا ای اصحاب
فضل آؤ سو بہت سے لوگ اٹھینگے اور جلد جلد جنت کیطرف چلینگے فرشتے انکو رستے مین ملینگے اور
کہینگے تم کون ہو کہینگے کہ ہم وہ ہین کہ جب لوگون نے ہمپر ظلم کیا ہمنے صبر کیا اور جب کسی نے
ہماری تقصیر کی ہمنے معاف کی فرشتے کہینگے اچھا سیدھے جنت کو چلے جاؤ پھر پکارنیوالا پکاریگا
کہ اہل صبر کہان ہین تب بھی بہت سے لوگ اٹھینگے اور جلد جلد بہشت کی طرف چلینگے فرشتے انکو راہ
مین ملینگے اور کہینگے تم کون ہو جو بہشت کو چھٹے چلے جاتے ہو کہینگے ہم صبر والے ہین کہ خدا ے جل علا

کی بندگی پر ثابت اور مستقیم رہے فرشتے کہینگے اچھا بہشت کو چلے جاؤ پھر پکارنیوالا پکارے گا
آپس مین اللہ دوستی رکھنے والے کہان ہین تب بھی بہت سے لوگ اٹھینگے اور بہشت کی طرف
شتابان ہونگے راہ کے فرشتے کہینگے تم کون ہو بہشت کو جیسے چلے جاتے ہو کہینگے ہم آپس
مین اللہ دوستی رکھتے تھے فرشتے کہینگے اچھا بہشت کو چلے جاؤ اور جب یہ سب لوگ بہشت مین
داخل ہو چکینگے تب حساب کی ترازو مین لائی جائینگی اور حدیث مین آیا ہے کہ لواء الحمد اتنا
لنبا ہے کہ ہزار برس چلے تب اسکا چھور ملے اور عرض اسکا اتنا ہے جتنا آسمان اور زمین کا
درمیان اور سرخ یاقوت اور سبز زمرد اسمین جڑے ہین اور اسمین نور کے تین چھبے ہین ایک
پورب مین ایک پچھم مین ایک دنیا کے بیچو بیچ مین اور اسپر تین سطرین لکھی ہین اول بسم اللہ الرحمن الرحیم
دوسری الحمد للہ رب العالمین تیسری لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ اور اسکے قریب ستر ہزار نیزے ہین ہر نیزے کے
نیچے ستر ہزار صفین فرشتونکی ہر صف مین پانچ لاکھ فرشتے کہ اللہ تعالی کی تسبیح و تقدیس کرتے
ہین اور قیامت مین سب اہل ایمان اس لواء الحمد کے گرد اگرد ہونگے اور سوا اس لوا کے اور چھوٹے
چھوٹے نیزے صحابیونکے واسطے گڑینگے چنانچہ صدق کا نیزہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
کے واسطے گاڑا جائیگا اور سارے صدیق اسکے نیچے ہونگے اور عدل کا نیزہ حضرت عمر رضی
اللہ عنہ کے واسطے اور تمام عادل اسکے تلے ہونگے اور سخاوت کا نیزہ حضرت عثمان رضی
اللہ عنہ کے واسطے اور سب سخی اسکے نیچے اور شہادت کا نیزہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کیواسطے
اور سب شہید اسکے نیچے ہونگے اور فقر کا نیزہ حضرت ابودردا کیواسطے اور سب فقر اسکے نیچے
اور زہد کا نیزہ حضرت ابوذر رض کیواسطے اور سب زاہد اسکے نیچے اور قرات کا نیزہ حضرت
ابی بن کعب رض کیواسطے اور سب قاری اسکے نیچے اور مظلومیت کا نیزہ حضرت امام حسین رضی اللہ
عنہ کیواسطے اور جو ظلم سے قتل ہوئے ہین سب انکے نیچے ہونگے قال اللہ تعالی یَوْمَ
نَدْعُوْا کُلَّ اُنَاسٍ بِاِمَامِہِمْ اور حدیث شریف مین ہے کہ قیامت کے دن جب خلق پر بہت تنگی و سختی
ہوگی حق تبارک و تعالی جبرئیل علیہ السلام کے ہاتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیغام بھیجیگا کہ اپنی امت سے

کہہ کہ مجھے اس نام سے پکارین جس نام سے دنیا مین سختی کیوقت پکارتے تھے تب محمد صلی اللہ علیہ وسلم پکار رہو الا پکارینگا
کہ سب بسم اللہ الرحمن الرحیم کہو جب سب یہہ کہینگے اللہ تعالی سب کا حساب فیصل کریگا اور سب امتون سے
فرماویگا کہ اگر یہہ امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نہوتی تو مین فیصلہ تمھارا ہزار برس مین چکاتا
اور یہہ سب جانور درندو پرندو چرند بھی محشور ہونگے اور انمین بھی فیصلہ کیا جاے گا
سو ناتوان کو توانائی دینگے کہ زور آور سے اپنا بدلا لیوے بعد ازان سب خاک کر دیے جائینگے
اور جو آنکھہ خدائے عزوجل کے خوف سے روتی ہے وہ دوزخکو نہ دیکھیگی اور جو کوئی خوف خدا
سے اتنا بھی رویا ہوگا کہ اسکا ایک بال بھیگا ہوگا تو حقتعالی اسکے گناہ معاف کر دیگا اور پکار
دیا جائیگا کہ یہہ شخص ایک بال کی برکت سے ناجی و مغفور ہوا اللہم اغفر لنا

## ستائیسوان باب بہشت کے ذکر مین

وہب رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ بہشت کا عرض اتنا ہے جتنا آسمان و زمین کا عرض ہے اور
اسکے طول کو سوائے حق جل و علا کے کوئی نہین جانتا جو جی چاہے سو وہان موجود ہے اور انمین
حورین ہین بڑی بڑی آنکھین والیان جن کو حق تعالے نے نور سے پیدا کیا ہے گویا وہ یاقوت
و مرجان ہین نیچے نگاہون والیان کہ اپنے شوہرون کے سوا کسی طرف نہین دیکھتین اور انکے شوہرون
سے پیشتر کسی جن و آدمی نے انکو چھوا چھیڑا نہین اور جب انکی شوہر اُن کی صحبتون سے فراغت
پاوینگے بالفور وہ جیسے کے تیسے باکرہ ہو جائینگے ایک ایک انمین سے ستر ستر حلّے رنگ
رنگ کے پہنے ہین جو بال سے بھی زیادہ ہلکے ہین انکا گوشت و استخوان ایسا شفاف ہے کہ پنڈلیون
کی ہڈیون کا مغز صاف اوپر دکھائی دیتا ہے

## اٹھائیسوان باب بہشت کے دروازون و مہرونکے بیان مین

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا ہے کہ بہشت کے آٹھہ دروازے ہین سونیکے جواہر جڑے پہلے پر لا الہ الا
اللہ محمد رسول اللہ لکھا ہے وہ پیغمبرونکا اور شہیدونکا اور سخیونکا دروازہ ہے اور دوسرا نمازیونکا
دروازہ ہے جو اچھی طرح وضو اور اچھی طرح نماز ادا کرتے ہین اور تیسرا زکوۃ دینے والونکا دروازہ ہے

جو خوشی سے دیتے ہین اور چوتھا ان لوگون کا ہے جو خلق کو نیک کام سکھاتے ہین اور برے
کامونسے منع کرتے ہین اور پانچوان اُن لوگونکا جو ظلم اور شہوات سے باز رہتے ہین اور چھٹا
حاجیون کا اور ساتوان جہادیون کا اور آٹھوان اُن لوگونکا جو حرام سے آنکھین چھپاتی ہین
اور ماںباپ کے ساتھ اور ناتیوالونکے ساتھ سلوک کرتے ہین اور بہشت سات ہین دار الجنان
دار السلام جنت الماوی جنت الخلد جنت النعیم جنت الفردوس جنت العدن مترجم کہتا ھے
کہ یہہ ساتون رہنے کیواسطے ہین اور آٹھوان دیدار کیواسطے ہے جسکا نام علیین ہے اور بہشت
مین ایک اینٹ چاندی کی ہے ایک سونیکی اور گارا مشک و زعفران کا اور بُرج دو منزلے ایک
ایک موتیکی ایک ایک زمرد کے ہین ساٹھ ساٹھ کوس کے لنبے اور اتنے ہی چوڑے اتنے ہی
اونچے ہین اور کھڑکیان یاقوت کی ہین اور دروازے جواہر کے اور اُن مین نہرین بہتیان
ہین جنکے کنارے جڑاؤ مصفا بنے ہین ایک کا نام نہر الرحمۃ ہے وہ سب بہشتون مین پہنچی ہے
اسکے سنگریزے موتی کے ہین اسکا پانی برف سے سفید زیادہ اور شہد سے شیرین تر ہے اور ایک
نہر کوثر ہے وہ خاص ہمارے رسول صلی اللہ علیہ وسلّم کی نہر ہے اور جتنے آسمان مین تارے ہین
اتنے ہی چاندی سونیکے کٹورے اسمین ترتے ہین اور ایک نہر کافور ہے ایک سلسبیل ایک نہر
رحیق مختوم اور اُنکے سوا اور بہت سی نہرین ہین اور فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
معراج کی رات مجھے سب بہشتین دکھلائی گئین مین نے اُن مین چار نہرین دیکھین ایک آب
صاف کی ایک دودہ کی ایک شراب کی ایک شہد مصفا کی قال اللہ تعالیٰ فیھا انھار من ماءٍ
غیر اٰسن وانھار من لبن لم یتغیر طعمہ وانھار من خمر لذۃ للشاربین وانھار
من عسل مصفّٰی مین نے جبریل سے کہا کہ یہہ نہرین کہان سے آتی ہین اور کہان کو
جاتی ہین کہا حوض کوثر کو جاتی ہین لیکن مین نہین جانتا کہان سے آتی ہین تم حق تعالیٰ
سے دعا کرو تو حال کُھلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ مین نے دعا کی تب ایک فرشتے
نے آکر سلام علیک کیا اور کہا یا محمد آنکھین موند و مین نے آنکھین موندلین پھر جو کھولین تو ایسی جگہہ مین

تھا جہان ایک قبہ دُرسفید کا بنا تھا اور اُسمین دو دروازے یاقوت کے تھے اور سرخ سونے کا
قفل دیا تھا اتنا بڑا کہ اگر تمام عالم اُسپر بیٹھے تو ایسا معلوم ہو کہ پہاڑ پر ایک چڑیا بیٹھی ہے پھر
اس فرشتے کے حسب الاشارت قفل کے پاس جاکر مین نے بسم اللہ الرحمن الرحیم کہا تو قفل کھل گیا
مین قبہ کے اندر گیا دیکھا کہ اُسکے چار ستونون پر بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم لکھا ہے اور پانی کی نہر
بسم اللہ کے میم سے جاری ہے اور دودھ کی نہر اللہ کے ہے سے اور شراب کی نہر رحمان کے میم سے
اور شہد کی نہر رحیم کے میم سے بعد ازان حق تبارک و تعالی نے فرمایا کہ ای محمدؐ تیری امتون
سے جو کوئی مجھے ان نامون سے یاد کریگا اور دل سے خالصًا مخلصًا بسم اللہ الرحمن الرحیم کہیگا اُسکو
ان چارون نہرون سے سیراب کرونگا اور درخت طوبی کا بیان یہہ ہے کہ جڑ اسکی موتی کی ہے اور
شاخین اسکی زمرد کی اور پتے اُسکے سندس کے اور اسمین ستر ہزار شاخین ہین بہشت مین کوئی
قبہ و حجرہ نہین جسمین اسکی ایک شاخ سایہ فگن نہو جیسے سورج کی اصل آسمان مین ہے اور نور اُسکا
ہر درجہ و مکان مین اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ بہشت کے درخت سونے کے
چاندی کے ہونگے اور دنیا کے درختون کے جڑ نیچے ہوتی ہے پانون اوپر اور بہشت کے
درخت برخلاف اُسکے ہونگے تاکہ میوہ لینے مین تکلیف نہو اور درختونپر چڑھنا نہ پڑے
قولہ تعالی قُطُوفُهَا دَانِيَةٌ یعنے میوے اُنکے نزدیک ہین اور وہان کی زمین مٹی کی جگہہ
مشک و عنبر کافور ہے جب ٹھنڈی ہوا کے جھوکے سے پتے جھرجھراتے ہین ایسی سہانی سنہری
صدا نکلتی ہے جو کسی کان نے کبھی نہ سنی ہو اور حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا بہشت مین ایک درخت ہے جسکے اعلی سے نفیس حلّے نکلتے ہین اور اسفل سے
گھوڑے پروبازو والے جن پہہ درو یاقوت کے جڑے زین و زین پوش پڑے ہین سو اولیاء
اللہ کو ملینگے کہ وہ سوار ہوکر جنتونکا تماشا دیکھینگے کم درجے کے لوگ یہہ دیکھکر کہینگے یارب کس
چیز نے انھین اس کرامت کو پہنچایا جواب سنیگے کہ تم سوتے تھے یہہ نماز پڑھتے تھے تم کھانا کھاتے
تھے یہہ روزہ رکھتے تھے تم گھر مین بیٹھتے تھے یہہ جہاد کو نکلتے تھے تم بخیلی کرتے تھے یہہ مال خرچتے تھے

اور بہشت مین نہ گرمی ہی نہ جاڑا بلکہ ایک موسم ہی معتدل خوش آیندہ ہر دل اور نہ دہوپ ہے اور نہ اندہیرا بلکہ یہہ حالت ہے جیسے نور کا تڑکا لیکن بعوض ظہور چمک دمک صفائی ستھرائی مین اُس سے ہزار چند زیادہ قولہ تعالیٰ وَظِلٍّ مَمْدُودٍ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تہا اُن مین تہین وہ ساعت جو بہشت کی ساعتون سے بہت ہی مشابہ ہی وہ ساعت صبح ہی سورج نکلنے سے پیشتر اسکا سایہ دراز وقایم ہی اسکی راحت وآرام وسیع وباسط ہی اسکی برکت ولطافت کثیر وفراوان

## اٹھتیسوان باب حورون کے بیان مین

حدیث مین ہی کہ حقتعالی نے حورونکا چہرہ چار رنگ سے بنایا ہی سپید وسبز وزرد وسرخ اور پانون اُنکے زانو تک نفیس زعفران سے بنے ہین اور زانو سے سر تک کافور ومشک وعنبر سے اور بال اُنکے قرنفل سے یعنے اصل وسرشت اُنکی اُن چیزون سے بنی ہے جیسے آدم کی اصل وسرشت مٹی سے تھی اور شیطان کی آتش سے اور حورین ایسی معطر ومطیب ہین کہ اگر کوئی اُن مین سے دنیا مین تھوک دے تو تمام عالم مشک کی ارکھانسے بھر جاے اور ہر ایک کے سینے پر حق تعالیٰ کا نام اور اسکے شوہر کا نام لکھا ہی اور ہر ایک کے ہاتھ مین دس دس کنگن زر وجواہر کے ہین ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہی کہ بہشت مین ایک حور ہی کہ اسکا نام لعبت ہی اسکو حقتعالی نے چار چیزون سے پیدا کیا ہی مشک وکافور وعنبر وزعفران اور اسکی مٹی کو آب حیات سے خمیر کیا ہی وہ اگر سمندر مین تھوک دے تو سارا دریا میٹھا ہو جاوے اسکی گردن کے پاس لکھا ہی کہ جو مجھسے عورت چاہے اُسے چاہئے کہ خداوند تعالیٰ کی طاعت وعبادت کرے اور ابن مسعود رضی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے جنت عدن کو پیدا کیا اور جبرئیل سے فرمایا کہ اسکے گرد پھرے اور دیکھے ناگاہ ایک حور کسی محل سے نکلکر جبرئیل کے سامنے مسکرائی تمام جنت عدن اسکے دانتون کی چمک سے روشن ہو گئی اور جبرئیل غش مین اگر کر پڑے اور جانا کہ یہہ خدا تعالیٰ و تقدس کا نور ہی آواز آئی اے امین اللہ سر اٹھا اور اس نے کلام کر حضرت جبرئیل نے آپ کو سنبھالا اور اس سے کہا سُبْحَانَ الَّذِیْ خَلَقَکِ کیا پاک ہی کیا زرالا

ہی وہ جسنے تجھے پیدا کیا بولی یا امین اللہ تم جانتے ہو مجھے کسکے لئے پیدا کیا ہی کہا نہین کہا تجھے اس کیواسطے پیدا کیا ہی جو اللہ تعالیٰ کی رضا کو اپنے ہوائے نفس پر مقدم رکھے اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ مین نے بہشت مین ملایکہ کو دیکھا کہ محل و ایوان ملمع بنانے ہین یعنے ایک چاندی کی اینٹ رکھتے ہین ایک سونیکی اور بناتے بناتے پھر رہجاتے ہین اور بنانا موقوف کرتے ہین پھر بنانے لگتے ہین پھر رہجاتے ہین سو مین نے اسکا سبب پوچھا بولے جنکے واسطے یہہ مکان بنتے ہین وہ جب حقتعالیٰ کو یاد کرتے ہین ہم مکان بنانے لگتے ہین اور جب وہ چپ رہجاتے ہین ہم بھی بنانا موقوف کرتے ہین

## بتیسوان باب تتمہ ذکر بہشت مین

حدیث مین ہی کہ پلصراط کے ادہر کئی صحرا ہین ان مین بہت سے درخت ہین اور ہر درخت کے نیچے دو چشمے جاری ہین ایک داہنے ایک بائین سو اہل ایمان جو پلصراط سے اترینگے اور آفتاب کی گرمی سے تشنہ ہونگے ان چشمون مین سے ایک کا پانی پینگے جو ہین وہ پانی سینے تک پہنچیگا تمام خبائث اور ناپاکیان دل کی صاف کر ڈالے گا پھر جب شکم مین پہنچیگا خون اور بول کو زایل کردیگا اور انکا ظاہر و باطن سب پاک صاف ہوجائیگا بعد ازان دوسرے چشمے مین نہائینگے سو انکے منہہ چودہوین رات کے چاند سے روشن تر ہوجائینگے اور انکے بدنونکی کھال حریر سے زیادہ ملایم ہوجائیگی اور انکے اجسام مشک کے مانند خوشبودار ہوجائینگے بعد ازان جنت کے دروازے پر پہنچکر دروازہ کھٹکھٹاوینگے وہان سے حورین نکل آوینگین اور ہر ایک اپنے شوہر کے گلے لپٹ کر کہینگی کہ تو میرا محبوب ہے اور مین تجھسے خوش ہون کبھی ناراض نہون گی اور اپنی خوابگاہ مین لیجائینگی وہان ستر تخت ہونگے نہایت طویل و عریض ہر تخت پر ستر چھپر کھٹ ہر چھپر کھٹ پر ایک حسین جمیل حور ستر حلے پہنے ہوئے اور باوجود اسکے لباس کے پردے سے ساق کا نور نمایان جیسے فانوس کے اندر شمع اور بہشت کی عورتونکے بال ایسے نورانی ہین کہ اگر ایک بال زمین پر گرے تو زمین چمک اٹھے گویا ہر ایک بال سورج کی کرن ہے اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

ہی کہ بہشت سفید ہی چمکتی ہوئی اُسکے لوگ سوتے نہین نہ اس مین آفتاب ہے نہ رات اور
سات دیوارین اسکے گرد اگرد محیط ہین پہلے صرف چاندی کی دوسری ملمع چاندی اور سونیکی
تیسری صرف سونیکی اسیطرح چوتھی پانچوین چھٹی دیوار زمرد وجواہرات وغیرہ کی اور ساتوین
دیوار ایک نور ہی تابندہ اور ہر ایک دیوار کے درمیان پانسو برس کا فاصلہ ہی اور بہشتیونکے
بدنمین بال نہونگے مگر سر کے بال اور بھوین اور پلکین اور مردون کی مونچھون مین قدرے
سبزی ہوگی جیسے نوخط جوانونکے ہوتی ہی تا عورتون سے متمیز ہون اور حورونکے بدن ایسے
شفاف ہونگے کہ اہل جنت انکے منہہ اور سینے اور ساق مین اپنا منہہ دیکھہ لیا کرینگے اور ہر روز
بہشتیونکے بدنمین قوت وجمال زیادہ ہوگا جیسے دنیا مین ضعف و پیری زیادہ ہوتی
تھی یہانتک کہ ایک مرد کو سو مرد کی قوت ہوگی کھانیمین بھی پینے مین بھی جماع مین بھی اور
ابن عباس سے روایت ہے کہ ولی اللہ کا جب میوونکے تناول سے فراغت پاویگا کھانا مشتاق
ہوگا تب ستر ہزار خادم ستر ہزار خوان در و یاقوت کے لیکر اسکے سامنے جاوینگے ہر ایک
خوان مین ہزارون پیالے اور رکابین سونیکی چنی ہوئی کما قال اللہ تعالی یُطَافُ عَلَیْہِم
بِصِحَافٍ مِنْ ذَہَبٍ وَاَکْوَابٍ وَفِیْہَا مَا تَشْتَہِیْہِ الْاَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْاَعْیُنُ اور ہر
پیالے رکابی مین ستر ہزار رنگ کا کھانا ہوگا جو کسی نے دیکھے مین نہین ہیگا اور کسی باورچی اور کسی
آتش نے لگسے نہین پکایا لیکن اللہ تعالی نے انہین برتنونسے اس کھانیکو جیسا چاہا ویسا پیدا کیا
ہی سو کھانیگا اسکو مرد اپنے قبیلے ساتھہ اور جب دونون آسودہ ہونگے رنگ رنگ کے پرندے
اونٹونکے برابر ہوا سے اُترینگے اور اُنکے سامنے آکر کھڑے ہونگے اور کہینگے کہ ہم نے فلانے فلانے
چشمے کا پانی پیا ہی اور فلانے فلانے بہشتی مرغزار مین ہم چرے ہین یہہ سنکر ولی اللہ کا اُن پرندون کا
مشتاق ہوگا تب وہ خودبخود بہنکر اُن خوانونپر لگ جاوینگے اور وہ خوشی خوشی تناول کریگا
حدیث مین آیا ہی کہ بہشت کے لوگ میوہ اور کھانا جو چاہینگے کھاوینگے بعد ازان پسینے کی راہ
اسکا فضلہ نکل جائیگا اور اُس پسینے مین مشک کیسی بو ہوگی مترجم عفی اللہ عنہ کہتا ہی کہ جنت کی تعریف

مین اور نعمت اخروی کی توصیف مین ایک آیۃ اور ایک حدیث قدسی کفایت ہے آیت یہہ ہے
فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّا أُخْفِيَ لَهُمْ مِنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ یعنے نہین جانتی کوئی جان کہ کیا چھپایا گیا ہے
انکے واسطے آنکھون کی ٹھنڈک سے اور حدیث یہہ ہی اَعْدَدْتُ لِعِبَادِي [illegible]
لَا عَيْنٌ رَأَتْ وَلَا أُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا [illegible] یعنے [illegible]
وہ کچھ تیار کر رکھا ہے جو کسی آنکھ [illegible] نہین سنا اور کسی دل مین ہی
گذرا اور سب سے افضل حق جل و علی کا [illegible] نصیب یا اللہ تعالی بالنظر الی وجہ الکریم

## تمام ہوئی کتاب دقائق الاخبار

اب مترجم عفی اللہ عنہ اپنے طرف سے چند مسایل ضروریہ بیان کرتا ہے **مسئلہ** قبرونکی زیارت
کرنا جایز ہے ترمذی نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم مدینے کی قبرونپر گئے اور اہل قبور کیطرف منہہ کرکے کھڑے ہوئے اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ
يَا أَهْلَ الْقُبُورِ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ وَأَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ بِالْأَثَرِ سو مناسب ہے کہ جب
زیارت کو جاوے یہہ الفاظ کہے اور بیہودہ کام کچھہ نہ کرے فتح القدیر اور فتاوی عالمگیری مین ہے
يُكْرَهُ عِنْدَ الْقَبْرِ كُلُّ مَا لَمْ يُعْهَدْ مِنَ السُّنَّةِ وَالْمَعْهُودُ مِنْهَا لَيْسَ إِلَّا زِيَارَتُهَا وَالدُّعَاءُ
عِنْدَهَا قَائِمًا كَمَا كَانَ يَفْعَلُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْخُرُوجِ إِلَى الْبَقِيعِ یعنے جو کچھ سنت
نبوی سے مقرر و معہود نہین سب قبر کے پاس مکروہ ہے اور معہود اور مقرر صرف اتنا ہے کہ زیارت
کرے اور قبر کے پاس کھڑے ہوکر خداتعالی سے مردے کی مغفرت مانگے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم بقیع مین جب جاتے تھے اسکے سوا کچھ نہ کرتے تھے سو قبر کا چومنا اور اسکے آگے نہڑنا
اور بجانا گانا کھانا پینا سونا سب مکروہ ہے چنانچہ شرح عین العلم و کتاب کشف الغطاء
وغیرہ مین تصریح ان باتون کو منع کردیا ہے اور تاج الدین سبکی نے فرمایا ہے کہ قبر کا ہاتھ
سے چھونا اور بوسہ دینا بدعت منکر ہے اور شیخ عبدالحق دہلوی نے مشکوۃ کے ترجمے مین
لکھا ہے کہ مسح نکند قبر را بدست و بوسہ ندہد آنرا و منحنی نشود و روی بخاک نمالد کہ این عادت نصاری است

اور ملا علی قاری نے شرح مناسک مین لکھا ہے کہ قبر کے آس پاس پھرے کیونکہ طواف صرف
کعبہ کیواسطے ہے پس نبی و ولی کی قبر کے گرد پھرنا حرام ہے اور بعضے روایتون مین انبیا کی
قبر چومنا اور صلحا کی قبر کے گرد تین دفعہ پھرنا آیا ہے ولیکن وہ روایتین ضعیف ہین
اور فتوی اکثر فقہا و محدثین کا اسکے منع پر ہے اور صحیح بخاری مین ہے کہ جناب رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم نے مرض موت مین فرمایا لَعَنَ اللّٰہُ عَلَی الْیَہُوْدِ وَالنَّصَارٰی اِتَّخَذُوْا قُبُوْرَ
اَنْبِیَائِہِمْ مَسَاجِدَ یُحَذِّرُ مَا صَنَعُوْا یعنے یہود و نصاریٰ پر حق تعالیٰ پھٹکار بھیجے
انھون نے اپنے پیغمبرون کی قبرون کو سجدہ گاہ بنایا ڈرایا جاتا ہے انکے فعل و صنعت سے
یعنے اے مسلمانو زنہار تم ان کیسے کام نہ کرنے لگنا سو اس وقت کے جہلا پر ملا ایسے افعال
کرتے ہین اور علما کا کہنا ہرگز خیال مین نہین لاتے ہدا ہم ربہم اور سیوطی نے ابن جریر سے اور
انھون نے محمد بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی ہے کہ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَاْتِیْ
قُبُوْرَ الشُّہَدَاءِ عَلٰی رَاْسِ کُلِّ حَوْلٍ فَیَقُوْلُ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَی الدَّارِ
یعنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہر سال کے سرے پر شہیدونکی قبرون کی زیارت کو آتے تھے اور
فرماتے تھے سلام علیکم آخر تک صحیح بخاری و مسلم مین ام حبیبہ اور زینب بنت جحش رض سے
روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حلال نہین مسلمان عورت کو کسی مردے پر
غم کرنا تین شب سے زیادہ مگر شوہر پر کہ چار مہینے دس دن اسکو حداد کرنا واجب ہے یعنے
زیب و زینت چھوڑ دینا اور عطر اور سرمہ اور مسی اور پھلیل نہ لگانا لازم ہے اور مہندی لگانا
اور سوہا کسم کا رنگا پہنا اور زعفرانی پہنا بھی درست نہین کذا فی الہدایہ اور اگر کچھ عذر
ہو تو ریشمی پہنا مضایقہ نہین مطالب المومنین اور مشکوۃ کے ترجمے مین ہے کہ تین دن کے
سوا تعزیت کرنا نہین درست اور تعزیت کے معنے صبر سکھانا ہے غمزدیکو اور جو کچھ اس زمانے کے
نادان لوگ رسمین اور تکلفات کرتے ہین سب بدعت و نامشروع ہے اور ترمذی نے عبد اللہ
بن جعفر سے روایت کی ہے کہ جب جعفر کی خبر شہید ہونیکی پہنچی حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

لوگون سے فرمایا کہ جعفر کے لوگون کے واسطے کھانا تیار کرو کیونکہ اُنپر ایسی چیز آئی ہے جس مین
وہ مشغول ہو رہے ہین یہان سے معلوم ہوا کہ قریبون اور دوستونکو مستحب ھے کہ غمزدون کو کھانا
بھیجین اور بعضون نے کہا ہے کہ پہلے دن کھانا بھیجنا جایز ہے کیونکہ وہ لوگ دفنانے کفنانے
مین مشغول رہتے ہین اور دوسرے دن مکروہ ہے اگر نوحہ کرنیوالیان وہان جمع ہون کیونکہ
یہہ گناہ کی امداد ہے کذا فی مطالب المومنین اور شیخ عبد الحق نے مشکوٰۃ کے ترجمہ مین
لکھا ہے کہ مردے کے پیچھے سات دن تک صدقہ دینا بہت ا[illegible] اور امام [illegible] مین مولانا
عبد العزیز نے اپنی تفسیر مین لکھا ہے کہ اوایل حال مین مردے [illegible]
کسیطرح کی مدد اُنکو پہنچے جسطرح ڈوبنے والا فریادرسون کا منتظر رہتا ہے اور صدقہ اور دعائین اور
فاتحہ اسوقت مین بہت کام آتا ہے اسی سبب سے بنی آدم ایکسال تک خصوصاً ایک چلہ تک بعد موت کے
اسطرح کی امداد مین کوشش کرتے ہین اور مردے کی روح بھی اوایل حال مین خواب اور عالم مثال مین زندون
سے ملاقات کرتی ہے اور اپنا حال کہتی ہے انتہا یہان سے معلوم ہوا کہ اوایل مین دعا اور صدقے
سے مردے کو مدد پہنچانا بہتر ہے ولیکن چاہیے کہ چہلم برسی کا روز مقرر کرنا صحابہ اور تابعین کے
قرن مین نتھا کتاب جامع البرکات و کشف الغطا مین ہے کہ آنچہ بعد سالے یا ششماہی یا چہلم روز
درین دیار طعامی پزند بخشش کنند چیزی را اصل اعتبار نیست بہتر آنست کہ بخورند غرض تصدق
طعام کا اور ثواب اسکا مردے کو پہنچانا جایز بلکہ واجب ھے ولیکن اسکے واسطے روز مقرر کرنا کہ
خاص اسیدن ثواب پہنچیگا اور دن نہ پہنچیگا غلط ہے کذا فی مایہ مسایل للشیخین المحدثین محمد اسحاق الدہلوی
و احمد اللہ الانامی سلمہما اللہ تعالی اور اس مقدمے مین مولوی اسماعیل و مولوی رشید
الدینخان سے خوب تحقیق ہوئی ہین اور ظاہراً حق یہہ ہے کہ اگر کسی مصلحت کے واسطے کوئی
شخص کوئی روز صدقہ دینے کیواسطے معین کرے تو مضایقہ نہین مگر یہہ جاننا کہ ثواب
خاص اسیدن پہنچیگا اور دن نہ پہنچیگا ممنوع و نامشروع ہے اور جاننا چاہیے کہ چہلم و غیرہ
کے کھانے باٹنے سے اگر ناموری یا بھائیون کی ضیافت کا بدلا دینا مقصود ہو تو مردے کو خاک

بھی ثواب نہ پہنچیگا اور اگر مردیکو ثواب پہنچانا مطلوب ہے تو وہ کھانا صدقہ کا ہی تو نگر کو اس کا
کھانا نہین اچھا قولہ تعالیٰ اِنَّمَا الصَّدَقَاتُ لِلْفُقَرَاءِ یعنے نہین صدقہ مگر فقیرون کے واسطے
اور مشہور ہے کہ طعام المیت یمیت القلب یعنے مردہ کا کھانا دلکو مردہ کرتا ہی اور اس صورت
مین بانٹنے والیکو چاہئے کہ وہ کھانا برادری کے تونگرونکو نہ دے بلکہ مفلسون فقیرون کو بانٹے
برادری کے ہون یا غیر تا مقصد اسکا ثواب پہنچانا مردیکو ہی حاصل ہووے اور قاضی عبد الکریم
بریلوی قدس سرہ کہ ہمارے زمانے نیکو ولی تھے اپنے رسالونمین لکھ گئے ہین کہ تیجے مین جو
رسمین کہ ہند مین ہوتی ہین جیسے فرش فروش خوشبوئیات وغیرہ ہو بیجا ہین اور تین دن تک
مردیکے گھر کا کھانا اور ہے ضیافت لینا مکروہ ہی لِاَنَّ اِتِّخَاذَ الضِّیَافَةِ عِنْدَ السُّرُوْرِ
لَا عِنْدَ الشُّرُوْرِ کَذَا فِی الْخِزَانَةِ **مسئلہ** حق تعالی سے اسیطرح دعا مانگنا کہ الٰہی بحرمت
نبی یا ولی کے میری حاجت روا کر روا ہی ملا علی قاری نے قواعد الایمان مین لکھا ہی کہ اگر
بحرمت مصطفیٰ گوید شاید چہ در دعائے استفتاح بحرمۃ الشہر الحرام والمشعر العظام وقبر نبیک علیہ السلام
ماثور ومروی است اور حصن حصین مین صحیح بخاری وغیرہ سے منقول ہی کہ دعا مین توسل بانبیا وصلحا
جائز ومستحب ہے اور فتاوے سراجیہ مین ہی کہ دعا مین بحق فلان کہنا ابو الفضل کرمانی نے مکروہ
لکھا ہی اسواسطے کہ حقتعالی پر کسی مخلوق کا حق نہین ولیکن روایات وآثار سے اُس کا
جواز معلوم ہوتا ہی انتہی راقم عفی اللہ عنہ کہتا ہی کہ اگلے زمانے مین معتزلہ کا بہت غلبہ تھا اسواسطے
کرمانی وغیرہ نے بحق کہنا مکروہ لکھا ہی تا نجوبی ثابت ہو کہ اللہ تعالی پر کچھ واجب نہین اور کسیکا
حق نہین وہ مالک مختار ہی جو چاہے کرے پس منع کرنا اس لفظ کا احتیاط تھا ورنہ اسکے
جواز مین شبہ نہین قال اللہ تعالی وَکَانَ حَقًّا عَلَیْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ اور شیخ عبد الحق دہلوی نے
جذب القلوب الی دیار المحبوب مین لکھا ہی کہ جب حضرت علیؓ کی ماں نے وفات پائی رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهَا بِحَقِّیْ وَبِحَقِّ جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ مِنْ قَبْلِیْ **مسئلہ**
مدد چاہنا نبی اور ولی سے اسطرح پر روا ہی کہ اسکی قبر کے پاس جاکر آواز بلند کہے

کرای بندے خدا کے اسی ولی اللہ کے میرے واسطے حقتعالی سے دعا کرا اور جانے کہ اسکا کام صرف
دعا کرنا ہے دینا نہ دینا حقتعالی کے اختیار ہے لیکن عوام کو اس سے بھی منع کرنا چاہیے خصوصًا
اس زمانے میں کیونکہ اندنون اس امر میں یہانتک غلو و افراط کرتے ہین کہ بیشک مشرک و عابد الصنم
بنجاتے ہین اور مولوی محمد اسماعیل و عبد الحی و محمد اسحاق وغیرہم نے خوب ہی جہال کو گوشمالی دی ہے
ان لوگون نے سالے عورتون اور مداریون اور پیر پرستونکو اور گور پرستونکو سنا ناضرور ہے اگرچہ انمین
بعضی بعضی باتین زیادہ ہین اور شاید کہ عمل انکا اس مثل پر ہے بمرگش بگیر تا بہ بیماری راضی شود اور شیخ
عبد الحق نے لکھا ہے کہ اکثر فقہا غیر نبی یا غیر انبیا سے مدد چاہنا روا نہین جانتے ولیکن بعضے فقہا
و جمہور صوفیہ اسے ثابت و موثر جانتے ہین اور شیخ الاسلام نے کشف الغطا مین کہا ہے کہ غیر نبی یا غیر انبیا کے
قبر سے مدد چاہنا مختلف فیہ ہے ظاہرا جو فقہا مردے کو سماع ثابت کرتے ہین استمداد جایز جانتے ہین
اور جو کہتے ہین کہ مردہ نہین سنتا وہ استمداد سے منکر ہین اور اندونون کے اتفاق سے یہہ بھی معلوم ہوتا ہے
کہ سلف کے علما انبیا کی قبر سے مدد چاہنا جایز جانتے تھے اختلاف صرف اولیا کے قبور مین تھا اور
شیخ عبد الحق نے اپنی اکثر تصنیفات مین نبیؐ اور ولی سے مدد چاہنا جایز لکھا ہے ولیکن جہال کے اقوال
و افعال کو حرام و ممنوع لکھا ہے اور قاضی عبد الکریم کا بھی یہی مذہب تھا اور مولانا عبد العزیز نے
اپنی تفسیر مین لکھا ہے کہ بعضے از خواص اولیا را کہ آلہ جارحہ تکمیل و ارشاد بنی نوع خود گردانیدہ اند
بعد موت ہم تصرف در دنیا دادہ اند و اولیا تخصیص کمالات باطنی از آنہا بینما نید و ارباب حاجات
حل مشکلات خود از انہا میطلبند و مییابند گ گ گ گ گ گ گ گ وزبان حال آنہا
مترنم باین مقالست ع من آیم بجان گر تو آئی بتن ولیکن سالاریہ و مداریہ و گور پرستونکو
انھون نے بھی مشرکین مین لکھا ہے پر اسطرح کی استمداد جو بعضے علما نے جایز رکھی ہے کسیطرح
شرک نہین ہو سکتی اور جو اسکے شرک ہونیکا دعوی کرتا ہے وہ غلو و افراط پر ہے و من دلایل المجیز
قولہ تعالی وَلَا تَقُولُوا لِمَن يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتٌ بَلْ أَحْيَاءٌ وقول عایشہؓ لما دفن
عمرؓ فواللہِ ما دخلتُ الا وانا مشدودة عليَّ ثوبي حياءً من عمرؓ رواہ احمد

وقوله الانبياء احياء في قبورهم يصلون رواه السيوطي في شرح الصدور وقوله ان اذا دعوتنا فليقل
اعينوني يا عباد الله الصالحين ومنها قصة ابن جلاد وقصة ابن المنكدر رواهما الشيخ
عبدالحق في جذب القلوب اور دارمی نے ابی جوزی سے روایت کی ہی کہ مدینے مین جب
قحط پڑا حضرت عائشہؓ نے لوگون سے کہا انظروا الی قبر النبی فاجعلوا منه کوا الی السماء
حتی لا یکون بینه وبین السماء سقف سو لوگون نے ایسا ہی کیا اور خوب پانی برسا اور امام
شافعیؒ نے کہا ہی کہ قبر موسی کاظمؒ کی اجابت دعا کیواسطے تریاق مجرب ہے ذکرہ الشیخ عبدالحق
اور احیاء العلوم مین ہی کہ جس سے زندگی مین دعا منگوا سکتے ہین اسے بعد مرگ کے بھی منگوا سکتے ہین
اور اسجگہہ کلام کو بہت سی جگہہ ہی مگر مطلوب اختصار ہے اور مشکوۃ مین ہی کہ جب یزید کے لشکر نے
مدینہ منورہ پر ہجوم کیا تھا اور صحابیون نے بسبب خوف کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد مین
جانا اور اذان دینا موقوف کر دیا تھا رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مرقد مبارک سے ہر نماز کیوقت ہمہمی
کی آواز سنی جاتی تھی اور رسول اللہؐ نے فرمایا کہ زندگی مین جیسا مجھے علم تھا ویسا ہی بعد موت کے
بھی رہیگا ذکرہ الشیخ عبدالحق محدث وغیرہ اور ابو بکر ابن شیبہ کی تصنیف مین علی بن حسین بن
علیؓ سے یعنے امام زین العابدین رضؓ سے منقول ہی کہ انھون نے ایک شخص کو دیکھا کہ رسول اللہؐ
کی قبر مبارک کے پاس جو سوراخ تھا اسمین داخل ہو کر دعا کرتا تھا سو آپ نے اسے بلا کر فرمایا کہ مین نے
اپنے باپ سے انھون نے اپنے باپ سے انھون نے جناب رسول اللہؐ سے سنا ہی کہ فرماتے تھے
لا تتخذوا قبری عیدا ولا بیوتکم قبورا وصلوا علی فان صلوتکم وتسلیمکم یبلغنی حیث
ما کنتم یعنے میری قبر کو عید نہ بناؤ اور اپنے گھرون کو قبرین نہ بناؤ اور مجھپر درود بھیجو کیونکہ تمھارا
درود وسلام مجھے پہنچتا ہی تم کہین ہو اس حدیث کی یہہ معنی بھی ہوسکتی ہی کہ قبر ماتم کی جگہہ ہے
اسپر جاکر عید کی سی خوشی نہ کرو اور اپنے گھرون مین مردون کے مانند بے ذکر اللہ تعالی کے نہ رہو لیکن
ظاہر تر یہہ معنے ہین کہ میری قبر پر عید کا سا اجتماع نہ کرو اور میلا نہ لگاؤ اور اپنے گھر و مین قبرین نہ بناؤ
اور اس تقدیر پر ظاہر ایسا معلوم ہوتا ہی کہ قبر کے پاس جاکر بھی دعا کرنا اچھا نہین اگرچہ دعا خدا تعالی

ہی سے مانگے اور اس مقبور کو صرف وسیلہ جانے کیونکہ یہہ بات اگرچہ فی الجملہ جایز ہے لیکن
اسمین بدعتون کا دروازہ کھلتا ہے کہ صلحا کی قبر پر عید کا سا اجتماع کرنے لگتے ہین کادوا
یکونوا علیہ لبدا یعنے اس گمان سے کہ ہماری حاجت بر آوے گی نادانون کا ٹھٹھہ لگجاتا ہی
اور بہتیرے جاننے لگتے ہین کہ یہہ مقبور باستقلال متصرف ہے اور خلق کو فیض پہنچا سکتا ہے حالانکہ
یہہ بات صاف شرک جلی ہے خواہ مرد پر اعتقاد کرے خواہ زندے پر قال اللہ تعالیٰ وان
المساجد للہ فلا تدعوا مع اللہ احدا وانہ لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون
علیہ لبدا ہ یعنے مسجدین خدا ہی کیواسطے ہین سو نہ پکارو اللہ کے ساتھ کسیکو اور جب خدا
کا بندہ کہ پیغمبر ہے کھڑا ہو کر خدا کو پکارتا ہے لوگ اسپر ٹھٹھہ ہو جاتے ہین اس گمان سے کہ شاید
یہی مالک مختار ہے جو چاہین اس سے مانگ لین حالانکہ یہہ گمان محض باطل ہے کیا تو نہین
دیکھتا کہ حقتعالی اپنے نبی سے فرماتا ہے کہ کہدے اے محمد کہ مین اپنی جان کے نفع و نقصان
کا مالک نہین کہ قل لا املک لنفسی نفعا ولا ضرا الا ما شاء اللہ ولو کنت اعلم الغیب
لاستکثرت من الخیر وما مسنی السوء ان انا الا نذیر وبشیر لقوم یومنون اور شیخ
عبد الحق دہلوی نے مشکوۃ کے ترجمہ مین صاف لکھدیا ہے کہ پیغمبرون کی اکثر دعائین قبول ہوتی
ہین سب ان کی بھی قبول نہین ہوتین سنو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابن عباس رض سے فرمایا
اذا سئلت فاسئل اللہ واذا استعنت فاستعن باللہ یعنے اگر تو سوال کیا چاہے تو اللہ ہی سے
کر اور اگر مدد ڈھونڈھنا چاہے اللہ ہی سے ڈھونڈھ اور کسی سے کچھ نہین ہوتا ع کہ عاجز ترست
از صنم ہر چہ ہست ظاہر مراد یہہ ہے کہ جو کام حق جل علا سے خاص ہین ان مین دوسرے سے مدد
مانگنا نہین درست جیسے مارنا جلانا روزی اور اولاد کا دینا وغیر ذالک اور اگر بالکل سوال
و استعانت غیر سے منع ہو تو بزرگون سے دعا منگوانا اور نوکرون سے کامون مین مدد چاہنا بھی منع ہو جاے
حالانکہ یہہ منع نہین پھر فرماتا ہے کہ رفعت الاقلام وجفت الصحف یعنے جو کچھ ہونا تھا سو
پہلے ہی لکھا گیا اب کسیکی سعی سے کیا ہوتا ہے اٹھا لیگئے قلم اور سوکھ گئے ورق فلو جہد العباد

ان ینفعوک بما لم یکتبه الله عز وجل لک لم یقدروا علیه یعنے اگر سارا عالم برضا
اسکے تجھے نفع پہنچایا چاہے تو کچھ بھی نہو اور کیا خوب اشعار ہین کتاب الفرج بعد الشدۃ مین **قطعہ**
خدای عزوجل گر تو نکوئی خواست چہ باک باشد اگر جملہ خلق بدخواہند وگر چنانچہ بدی خواست
جملہ عالم از آنکہ نیک رسانند دست کوتہ اند ہمہ بقبضہ تقدیر ایزد اند اسیر اگر کمینہ غلام ضعیف
وگر شاہ اند ای جان جہان اگر وہی مہربان تو سب مین مہربان اگر وہی نہ دبوے تو کیا دین
سلیمان بکار کر فرماتا ہے قرآن مین لا یتکلمون الا من اذن له الرحمن یعنے بیمرضی اسکے
کوئی کسیکی سفارش نہ کرسکیگا فرشتہ ہو کہ انسان اور حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا کی
ہے کہ اللهم لا تجعل قبری وثنا یعبد یعنے بار خدایا میری قبر کو بت نہ بنا کہ پرستش کیجاوے
یہان سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جہلاے امت سے شرک کا بہت خوف تھا
اس سبب سے دعا مانگ لی کہ اللہ تعالی میری قبر کو بچالے اور امت کی قبرونکے واسطے یہہ دعا
نمانگی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپکو کشف سے معلوم ہوا ہوگا کہ یہہ فتنہ ضرور شدنی ہے اور خواجہ بہاؤ
الدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کیوقت مین بھی استمداد مین لوگ افراط کرتے تھے اس سبب سے اکثر
حضرت یہہ بیت پڑھا کرتے تھے **بیت** تو تا کی گرد مردان را پرستی بہ گرد کار مردان گرد ستی
چنانچہ مشایخ نقشبندیہ کی کتابون مین مسطور ہے **مسئلہ** جو شخص جانیکہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم
کو یا اور کسی نبی کو علم غیب تھا کافر ہو جاوے وفی شرح فقہ الاکبر لملا علی القاری رحمۃ اللہ علیہ
ان الانبیاء لا یعلمون المغیبات من الاشیاء الا ما اعلمهم الله تعالی احیانا
وذکر الحنفیة تصریحا بالتکفیر باعتقاد ان النبی یعلم الغیب لمعارضة قوله تعالی
قل لا یعلم من فی السموات والارض الغیب الا الله بیسوین سپارہ مین سورہ نمل کے
پانچوین رکوع مین حق جل وعلا اپنے حبیب یعنے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب کرکے
فرماتا ہے اور صحیح بخاری ومشکوۃ مین ہے کہ انصار کی چھوکریان شادی مین دف بجا بجا کے
گا رہی تھین اسمین ایک کہنے لگی ع وفینا نبی یعلم ما فی غد یعنے ہمارے درمیان ایسا

یہی ہی کہ کل کی بات ہو نہو والی جانتا ہے سو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و صحبہ وسلم نے
فرمایا یہہ نہ کہہ کہ خدائے جل و علا ہمکو اور سب مسلمانون کو شرک سے بچاوے کیونکہ یہہ نہین
معاف ہوتا اور اسکے سوا سب معاف ہوجاتا ہے قولہ تعالی اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ
بِہٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَآءُ



# تمت

الحمد للہ والمنہ یہہ رسالہ احوال حشر و بعث و نشر مین جسکا نام صبح ستارہ
ہے اور اس رسالہ مین چند اوراق مترجم کے بعض حالات قبر برزخی مین
مندرج ہین سو بکمال تصحیح جناب فضیلت انتساب مولانا مولوی نور محمد ولد
عبد الصمد صاحب و مولوی طالب علی بن نور علی صاحب زید اللہ علمہم قدرہم و بخط خاکسار
ذرہ بیمقدار شیخ عبد القادر ولد شیخ محی الدین کے بتاریخ ۲۲ جمادی الاول سنہ ۱۲۸۳
ہجریہ کو جزیرہ معمورہ بمبئی کے شرقستان مطبع حیدری سے مثل نیر اعظم
کے جلوہ افروز ہوا

اللہم اغفر لکاتبہ و بانیہ و مصححہ و مطبعہ بحق محمد و آلہ و صحبہ